الٰہی غنچۂ امید بکشا




جہانگیر بک ڈپو

اردو بازار لاہور

# گنجینۂ تعویذات

یعنی

# عملیاتِ فاروقی

مُصنّفہ و مؤلفہ

جناب حضرت مولٰنا بشیر احمد صاحب فاروقی چشتی نظامی

لاہور


پبلشر

جہانگیر بکڈپو نولکھا بازار لاہور

قیمت 5 روپے

علم پرنٹرز - لاہور

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# اسمائے حسنیٰ

یَا اللّٰہُ ، یَا رَحۡمٰنُ ، یَا رَحِیۡمُ ، یَا قُدُّوۡسُ ، یَا سَلَامُ
یَا مُؤۡمِنُ ، یَا مُھَیۡمِنُ ، یَا جَبَّارُ ، یَا مُتَکَبِّرُ ، یَا خَالِقُ
یَا بَارِئُ ، یَا مُصَوِّرُ ، یَا قَھَّارُ ، یَا وَھَّابُ ، یَا غَفُوۡرُ
یَا رَزَّاقُ ، یَا فَتَّاحُ ، یَا کَبِیۡرُ ، یَا حَفِیۡظُ ، یَا مُقِیۡطُ
یَا خَبِیۡرُ ، یَا جَلِیۡلُ ، یَا کَرِیۡمُ ، یَا رَقِیۡبُ ، یَا مُجِیۡبُ
یَا وَاسِعُ ، یَا عَلِیۡمُ ، یَا قَابِضُ ، یَا بَاسِطُ ، یَا حَافِظُ
یَا رَافِعُ ، یَا سَمِیۡعُ ، یَا بَصِیۡرُ ، یَا حَکَمُ ، یَا عَدۡلُ
یَا لَطِیۡفُ ، یَا حَکِیۡمُ ، یَا عَظِیۡمُ ، یَا مُمِیۡتُ ، یَا حَیُّ
یَا وَاحِدُ ، یَا اَحَدُ ، یَا اَحَدُ ، یَا صَمَدُ ، یَا شَکُوۡرُ
یَا عَلِیُّ ، یَا شَھِیۡدُ ، یَا مَجِیۡدُ ، یَا بَاعِثُ ، یَا وَدُوۡدُ
یَا وَکِیۡلُ ، یَا حَقُّ ، یَا قَوِیُّ ، یَا مَتِیۡنُ ، یَا وَلِیُّ
یَا حَمِیۡدُ ، یَا مُحۡصِیُ ، یَا مُبۡدِئُ ، یَا مُعِیۡدُ ، یَا قَیُّوۡمُ
یَا وَاجِدُ ، یَا مَاجِدُ ، یَا قَادِرُ ، یَا مُقۡتَدِرُ ، یَا مُقَدِّمُ
یَا مُؤَخِّرُ ، یَا مُنۡعِمُ ، یَا اَوَّلُ ، یَا اٰخِرُ ، یَا ظَاھِرُ
یَا بَاطِنُ ، یَا وَالِیُ ، یَا مُتَعَالِیُ ، یَا بَرُّ ، یَا تَوَّابُ
یَا مُنۡتَقِمُ ، یَا غَفُوۡرُ ، یَا رَؤُفُ ، یَا مَالِکُ الۡمُلۡکُ



یَا ذُوالۡجَلَالِ وَالۡاِکۡرَامُ ، یَا رَبُّ ، یَا مُقۡسِطُ ، یَا جَامِعُ
یَا غَنِیُ یَا مُغۡنِیُ ، یَا مَتِیۡنُ ، یَا مَانِعُ ، یَا ضَآرُّ
یَا نَافِعُ یَا نُوۡرُ ، یَا ھَادِیُ ، یَا بَدِیۡعُ ، یَا بَاقِیُ
یَا وَارِثُ ، یَا رَشِیۡدُ ، یَا صَبُوۡرُ ، یَا سَتَّارُ

# اسمائے حسنیٰ کی خاصیّات

۱۔ جو کوئی اسمائے گرامی کو بلاناغہ صبح و شام دس بار پڑھا کرے وہ ظالموں کے شر سے محفوظ رہے گا۔

۲۔ ان اسمائے پاک کو لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے ہمیشہ دشمنوں پر فتح ہوگی۔

۳۔ اگر کوئی مسافر ان کو لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھے اور پیادہ سفر کرے تو تھکان محسوس نہ ہو۔

۴۔ جس شخص کو کسی طرح ہوش نہ آتا ہو تو یہ اسم پڑھ کر دم کرے تو فوراً ہوشیار ہو جائے گا۔

۵۔ اگر کسی پر آسیب ہو یا بھوت اور جن آتا ہو اور کسی طرح دفعیہ نہ ہو سکے تو ان اسمائے گرامی کو گیارہ بار پڑھ کر تھوڑے سے پانی پر دم کرے اور اس کا چھینٹا

آسیب زدہ کے منہ پر سات دن تک صبح کے وقت دیا
کرے تو اِس عرصہ میں بطفیل ان اسماء پاک کے آسیب
جاتا رہے گا۔

۶۔ کسی بیمار کو اگر اِن اسماء پاک کا دم کیا ہُوا پانی
پلایا جائے تو بفضلِ خدا تین روز میں اچھا
ہو جائے۔

۷۔ جس گھر میں دیو یا کوئی آسیب ہو۔ اور اِن مکان
کے رہنے والوں کو پریشان اور تنگ کرتا ہو
اس کے دفعیہ کے واسطے ایک کاغذ پر
ان اسمائے پاک کو لکھ کر اِس مقام پر لگا دے
جہاں پر وہ آسیب رہائش رکھتا ہو۔ تو وہ
فوراً وہاں سے بھاگ جائے گا۔

۸۔ جو شخص مفلس اور محتاج ہو اُن کو چاہیئے کہ
اِن اسماء کو ۷۷ روزمرہ اور ۷۷ مرتبہ پڑھے
اوّل آخر درود شریف پڑھے تو غنی یعنی مالدار
ہو جائے۔

۹۔ جو شخص غریب اور مفلس ہو۔ جمعہ کے دن بعد
نماز جمعہ غسل کر کے تین سو بار اِن اسمائے معظم
کو پڑھے۔ اِسی طرح تین جمعہ تک متواتر عمل کرے



فضلِ الٰہی سے دروازہ کشائش کا اِس پر کھل
جائے گا۔

۱۰۔ جس شخص کو سانپ نے کاٹا ہو۔ اِس پر ۳۳
بار پڑھ کر دم کرے فوراً ہی اچھا ہو جائے گا۔

۱۱۔ دردِ سر کے واسطے ان اسماء کو لکھ کر
اپنے سر میں باندھے یا سات بار پڑھ کر دم
کرے۔

۱۲۔ تپ محرکہ کے لئے چینی کی رکابی پر مشک
اور زعفران سے لکھ کر اکیس روز مریض کو
پلائے۔
ان اسمائے معظم کی برکت سے مرض بالکل جاتا
رہے گا اور کوئی شکایت باقی نہ رہے گی۔

۱۳۔ جس کسی کو تپ دق ہو۔ اِس کے واسطے روٹی
کے بیس ٹکڑوں پر بیس بار ان اسماء کو پڑھ کر دم
کرے۔ اور ہر روز ایک ٹکڑا مریض کو کھلا دے
مرض جاتا رہے۔ یہ طریقہ اکثر لوگوں نے
آزمایا ہے۔ مجرب ہے۔

۱۴۔ حاکم کے مہربان ہونے کے واسطے یک شنبہ
کے دن سے طلوع آفتاب کے وقت پڑھنا شروع

کرے اور چالیس روز پڑھے۔ ہر روز اکتالیس بار پڑھ کر حاکم کے مکان کی طرف پھونک دیا کرے اللہ کے فضل سے حاکم اس پر مہربان ہو۔

۱۵۔ اگر کبھی حاکم یا امیر کے پاس اپنی کسی غرض کے واسطے جاوے اور ستر بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے تو حاکم کے سامنے اپنے مطلب میں کامیابی ہوگی۔ اور حاکم مہربان ہو جائے گا۔

۱۶۔ جو شخص تا حیات اِن اسمائے گرامی کو مداومت کے ساتھ پڑھتے رہے گا۔ اللہ تعالےٰ اُس کو دُنیا سے با ایمان اُٹھاوے گا۔

# عملیات قرآنی

## (دفع بخار کے لیئے)

الحمد شریف چالیس بار پانی پر دم کرکے بخار والے کے منہ پر چھینٹا دے۔ انشاء اللہ بخار دفع ہو اور مریض شفایاب ہو۔

تفسیر عزیزی میں لکھا ہے کہ الحمد شریف کے حروف جُدا جُدا لکھے اور پاک پانی سے دھو کر



پلائے بحکم خداوند تعالیٰ جلد صحت یاب ہو۔

# برائے چیچک

مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ سورہ بقر کا یہ مجرب عمل ہے کہ بچوں کے لئے چیچک کے موسم میں صبح کے وقت اِس سورت کو اچھی طرح قرأت کے ساتھ بچے کے سامنے پڑھے اور اِس پر دَم کرے۔ پڑھنے والا اور بچہ دونوں نہار منہ ہوں۔ فضل الٰہی سے اِس سال چیچک نہیں نکلے گی۔ اور اگر نکلے گی تو سہل اور کچھ خوف نہ ہوگا۔ لیکن شرط یہ ہے کہ ڈھائی چھٹانک چاول پکائے اور شکر اور دہی بقدر حاجت اِس پر ڈالے اور مسکین کو اِسی مجلس میں کھلائے اور کھانے والا اِس پڑھنے والے اور بچہ کے روبرو کھائے۔

# رات کے وقت بیدار ہونے کیلئے

ایک عارف کے نوشتہ سے منقول ہے کہ اگر کوئی

شخص سوتے وقت اس آیت کو پڑھے تو جس وقت چاہے آنکھ کھلے گی۔

وَ اِذْ جَعَلْنَا الْبَيْتَ مَثَابَةً لِّلنَّاسِ وَ اَمْنًا ط وَاتَّخِذُوْا مِنْ مَّقَامِ اِبْرٰهِيْمَ مُصَلًّى ط وَعَهِدْنَآ اِلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ وَ اِسْمٰعِيْلَ اَنْ طَهِّرَا بَيْتِيَ لِلطَّآئِفِيْنَ وَالْعٰكِفِيْنَ وَالرُّكَّعِ السُّجُوْدِ ○

## خاوند کو راضی کرنے کے لئے

اگر کوئی عورت اپنے خاوند کی ناراضگی دور کرنے کے لئے ذیل کی آیت کو شرینی پر دم کرکے کھلائے تو بفضلِ خداوند تعالیٰ وہ مہربان ہو جائے گا مگر یہ یاد رہے کہ ناجائز محل میں ہرگز اثر نہ ہوگا۔

وَ مِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ط وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ط وَ لَوْ يَرَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اِذْ يَرَوْنَ الْعَذَابَ اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا وَّ اَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعَذَابِ ○

## دفع بدخوابی کے لئے

جس شخص کو بدخوابی ہوتی ہو اور پریشان خواب



دیکھتا ہو تو وہ آیت مندرجہ ذیل گلے میں ڈالے یا سوتے وقت پڑھ لیا کرے انشاء اللہ بدخوابی سے محفوظ رہے گا۔

لَهُمُ الْبُشْرٰى فِى الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَ فِى الْاٰخِرَةِ ط لَا تَبْدِيْلَ لِكَلِمٰتِ اللّٰهِ ط ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ○ ط

## رعد و برق سے محفوظ رہنے کے لئے

جو کوئی رعد و برق کے وقت یہ آیت پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی برکت سے برق و رعد کی آفات سے محفوظ رہے گا۔

آیت مکرمہ یہ ہے۔ وَ يُسَبِّحُ الرَّعْدُ بِحَمْدِهٖ وَالْمَلٰٓئِكَةُ مِنْ خِيْفَتِهٖ ط

## دردِ سر اور دردِ شقیقہ کے لئے

بعد از نماز عصر سورۃ التکاثر کو پڑھ کر دردِ سر اور دردِ شقیقہ پر دم کرنا مفید ہے۔

## برائے لقوہ

سورۃ الزلزال کو غیر استعمال شدہ طشت کو رے

مکاب میں لکھ کر اس کا پینا لقوہ کو مفید ہے۔

## زیادتی معاش کے لئے

سورۃ العادیات کو لکھ کر پاس رکھنا زیادتی معاش اور امن کے لئے بہت مفید ہے۔

## علمی ترقی کے لئے

اگر کوئی شخص سورۃ دہر کو بکثرت پڑھا کرے تو علم کی باتیں اس کی زبان پر جاری ہو جائیں۔ اور علمی ترقی حاصل ہو۔

## برائے کشائش رزق

سورۃ مزمل کو پڑھنا کشائش رزق کے لئے نہایت مفید ہے۔ ترکیب پڑھنے کی یہ ہے کہ ایک چلّہ تک ہر روز وقت معین پر گیارہ مرتبہ درود شریف پھر گیارہ سو مرتبہ یامغنی پڑھے۔ بعدہٗ گیارہ مرتبہ سورۃ مزمل کو پڑھے اور گیارہ مرتبہ بعد میں درود شریف



پڑھے۔ جو شخص اس عمل کو کرے گا اللہ تعالیٰ غیب سے طرح طرح کی اس کی امداد کرے گا۔

## دفع آسیب کے لئے

جس پر آسیب آتا ہو۔ ایک مرتبہ سورۃ جنّ پڑھ کر اس پر دم کرے یا لکھ کر بازو پر باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ آسیب جاتا رہے گا۔ قید سے رہائی پانے کے لئے بھی اس سورۃ کا پڑھنا نہایت مفید ہے۔

## نقشِ قرآن مجید

یہ نقش ہر مرض اور ہر مہم اور تمام حاجات اور کشائش رزق وغیرہ کے لئے مفید ہے۔ ہر بیماری کے دفعیہ کے لئے باندھے اور پلانے کے لئے، قضائے حاجات کے لئے دو ہزار پچاس نقش لکھ کر آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈالے۔ اس نقش کے عامل ہونے کی ترکیب یہ ہے کہ پانچ چلّے گذرنے کے بعد عمل میں آ جائے گا۔ جس کے عمل میں یہ آ جائے تو کیمیائے سلطنت ہے کسی

کو بھی اِس میں شُبہ نہ ہوگا۔ کیونکہ اَور نقش جو ایک ہی نام کے ہوتے ہیں کیا کیا کام دیتے ہیں جب کہ یہ نقش جامع اسماء اور تمام چیز کا ہے تو کونسا کام ہے جو اِس کی برکت سے حل نہ ہو۔

نقش مکرم یہ ہے

| | | |
|---|---|---|
| ٨١٠٥٢٨٦ | ٨١٠٥٢٧٩ | ٨١٠٥٢٨٤ |
| ٨١٠٥٢٨١ | ٨١٠٥٢٨٣ | ٨١٠٥٢٨٥ |
| ٨١٠٥٢٨٢ | ٨١٠٥٢٨٧ | ٨١٠٥٢٨٠ |



## چوروں اور شیاطین سے محفوظ رہنے کیلئے

آیۃ الکرسی کا مندرجہ ذیل نقش لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے شیاطین اور چوروں کے شر سے محفوظ رہے گا۔ نقش مکرم یہ ہے۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ١٥٤٣ | ١٥٣٠ | ١٥٤٥ |
| ١٥٤٤ | ١٥٤٢ | ١٥٤٠ |
| ١٥٢٩ | ١٥٤٦ | ١٥٤١ |



## برائے اولاد

جس شخص کو اولاد سے مایوسی ہوگی وہ یہ آیت رَبِّ هَبْ لِي مِن لَّدُنكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً إِنَّكَ سَمِيعُ الدُّعَاءِ ۝ ہر روز پڑھا کرے۔ انشاءَ اللہ اِس کی برکت سے خداوند تعالیٰ اِسے اولاد نرینہ عطا فرماوے گا۔

## بکری کی زیادتی کے لئے

اگر کوئی شخص آیت قُلْ إِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللَّهِ يُؤْتِيهِ مَن يَشَاءُ ۗ وَاللَّهُ وَاسِعٌ عَلِيمٌ ۝ يَخْتَصُّ بِرَحْمَتِهِ مَن يَشَاءُ ۗ وَاللَّهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيمِ ۝ کو جمعرات کے روز باوضو کسی طالع مند آدمی کے کُرتے کے ٹکڑے پر اس آیت کو لکھ کر دکان یا مکان یا خرید و فروخت کی جگہ میں لٹکا دے تو بکری خوب ہو۔

## ملازمت حاصل کرنے کیلئے

اگر مذکورہ بالا آیت کو کسی بیکار آدمی کے بازو پر باندھ دیا جائے تو بفضلِ خداوند تعالیٰ بہت جلد برسرِ روزگار

صاف چلنے لگے گی۔

## درندے کی شر سے بچنے کے لئے

اگر راستہ میں کوئی شیر یا کُتا حملہ کرے تو فوراً آیت وَكَلْبُهُمْ بَاسِطٌ ذِرَاعَيْهِ بِالْوَصِيدِ کو ایک بار پڑھ لے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی شر سے محفوظ رہے گا اور درندہ کوئی گزند نہ پہنچا سکے۔

## ترقی علم کے لئے

آیت رَبِّ اشْرَحْ لِي صَدْرِي ۝ وَيَسِّرْ لِي أَمْرِي ۝ وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّن لِّسَانِي ۝ يَفْقَهُوا قَوْلِي ۝ ترقی علم اور کشادگی ذہن کے لئے ہر روز صبح کی نماز کے بعد اکیس روز پڑھنے سے ذہنی اور علمی ترقی حاصل ہوتی ہے۔ مجرب و آزمودہ ہے۔

## سورۂ قرآنی کے بعض خواص

(سورۂ فاتحہ)

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مروی ہے کہ



ہو جاوے گا آزمودہ ہے۔

## آندھی سے محفوظ رہنے کے لئے

اگر کوئی شخص آیت لَا تُدْرِكُهُ الْأَبْصَارُ وَهُوَ يُدْرِكُ الْأَبْصَارَ وَهُوَ اللَّطِيفُ الْخَبِيرُ کو بکثرت پڑھے تو آندھی تھم جائے گی۔ اور اس کے شر سے محفوظ اور صحیح رہے گا۔

## زیادتی فہم کے لئے

اگر کوئی شخص وَإِذْ نَتَقْنَا الْجَبَلَ فَوْقَهُمْ كَأَنَّهُ ظُلَّةٌ وَظَنُّوا أَنَّهُ وَاقِعٌ بِهِمْ خُذُوا مَا آتَيْنَاكُم بِقُوَّةٍ وَاذْكُرُوا مَا فِيهِ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُونَ ۝ کو لکھ کر سبق کی جگہ قرآن شریف یا کتاب میں رکھے تو خدا چاہے حفظ و فہم کامل ہو۔

## دفع لکنت کے لئے

اگر سورۃ بنی اسرائیل کو زعفران سے لکھ کر پانی سے دھو کر اس لڑکے کو پلائیں جس کی زبان میں لکنت ہو تو بفضل خداوند تعالیٰ اس کی لکنت جاتی رہے گی اور زبان

جو شخص سوتے وقت سورۂ فاتحہ اور سورۂ اخلاص اور معوذتین پڑھ لیا کرے وہ سوائے موت کے ہر آفات سے امن میں رہے گا۔ نیز آپ نے فرمایا ہے کہ سورۂ فاتحہ شفا ہے ہر درد اور بیماری کے لئے۔

## سورۂ بقرہ

جو شخص اس سورۃ کو سات بار ہر روز پڑھ لیا کرے وہ مرگی، جنون، جذام، برص اور آسیب وغیرہ سے محفوظ رہے گا۔

## سورۂ آل عمران

جو شخص قرض دار ہو اسے چاہیئے کہ تیرہ بار سورۂ آل عمران پڑھا کرے۔ بار قرضہ سے جلد سبکدوش ہو جائے گا۔

## سورۂ نساء

اگر فاحشہ عورت کو پانی پر اس سورۃ کو پڑھ کر دم کر کے سات مرتبہ پلادے۔ وہ پارسا ہو جائے اور اگر مرد اور عورت میں ناموافقت ہو تو ان کو وہ پانی پلانے



سے موافقت پیدا ہو جائے۔ اور اگر زعفران اور گلاب سے لکھ کر پلادے تو خفقان دور ہو۔

## سورۂ مائدہ

جو شخص سورۂ مائدہ کو ۱۴ بار ہر روز پڑھے وہ فقر و فاقہ سے محفوظ رہے اور اگر پانی پر دم کرے مستسقی کو پلادے تو وہ شفا پائے۔

## سورۂ انعام

قضائے حاجت اور دفع مشکل کے لئے ایک ہی جلسہ میں اکتالیس بار اس سورہ کو پڑھے بفضل خداوند تعالیٰ وہ حاجت پوری ہو۔ اگر لکھ کر اپنے پاس رکھے تو جاہ و منصب عطا ہو۔

## سورۂ اعراف

اگر تین بار پڑھ کر حاکم جابر کے پاس جائے تو وہ مہربان ہو اور جملہ آفات سے محفوظ رہے۔

## سورۂ انفال

جب کوئی حاجت درپیش ہو تو اس سورۃ کو

سات بار پڑھے بفضل خداوند تعالیٰ حاجت پوری ہو۔ قید سے رہائی کے لئے سات مرتبہ ہر روز پڑھے۔

## سورۃ توبہ

اگر گیارہ مرتبہ پڑھ کر حاکم کے سامنے جائے تو وہ اس سے نرمی سے پیش آوے اور مطیع ہو اور مہربانی کرے۔

## سورۃ یونس ع

اکیس بار پڑھنے سے دشمنوں پر فتح پائے۔ اگر زعفران اور مشک اور گلاب سے لکھ کر آسیب زدہ کے گلے میں ڈالے تو آسیب دور ہو۔ اگر کوئی مہم پیش ہو تو تیرا مرتبہ پڑھے بفضلِ خداوند تعالیٰ آسان ہو جائے گی۔

## سورۃ ہود

تیرہ بار پڑھنے سے ہر مشکل آسان ہو۔ ہرن کی جھلی پر لکھ کر پاس رکھنے سے دشمنوں پر غالب رہے اور فتح نصیب ہو۔



## سورۃ یوسف ع

تیرا بار پڑھنے سے کام حسبِ دلخواہ ہو اور اگر عہدہ سے سبکدوش ہو گیا ہو تو وہ پھر مامور ہو جائے۔ اگر اسے گھول کر پیئے تو تھوڑے ہی عرصہ میں غنی ہو جائے۔

## سورۃ رعد

انیس بار پڑھ کر اگر اس لڑکے پر دم کیا جائے جو بہت روتا ہو تو وہ خاموش ہو کر خوش و خرم ہو کر کھیلے۔

## سورۃ ابراہیم ع

اگر نامردی پیدا ہو گئی ہو تو اس سورۃ کو تین بار ہر روز پڑھے۔ اور اگر مشک و زعفران سے لکھ کر پیئے تو اصلی قوت سے زیادہ قوت حاصل ہو جائے۔

## سورۃ حجر

خرید و فروخت کے وقت اس سورۃ کو پڑھ کر دم کرے تو اس چیز میں برکت ہوگی۔

## سورۃ نحل

ایک ہی جلسہ میں اس سورۃ کو ایک سو آٹھ بار پڑھنے سے دشمن مقہور اور ذلیل ہوں۔

## سورۃ بنی اسرائیل

حاجت روائی کے لئے اس سورۃ کو سات بار پڑھے کند ذہن کو مشک و زعفران سے لکھ کر پلانے سے حافظہ تیز ہو جائے۔

## سورۃ کہف

قرض سے سبکدوش ہونے کے لئے بعد از نماز جمعہ تین بار روزانہ اس سورۃ کو پڑھا کرے۔

## سورۃ مریمؑ

سات بار پڑھنے سے غنی ہو۔ اگر لکھ کر پیئے تو تمام ہی آفات سے محفوظ رہے۔



## سورۃ طٰہٰ

جس لڑکی کا نکاح نہ ہوتا ہو اکیس بار اس سورۃ کو پڑھے یا سبز ریشمی کپڑے پر لکھ کر گلے میں ڈالے مرد صالح سے شادی ہوگی۔

## سورۃ انبیاء

اگر کوئی سورۃ انبیاء کو تین بار ہر روز پڑھے تو کوئی غم باقی نہ رہے۔ ہر وقت شاداں و خوش و خرم اور فرحاں رہے۔

## سورۃ حج

جب کشتی پر سوار ہو۔ سورۃ حج کو تین بار پڑھے کشتی بخیریت تمام ساحل مقصود پر پہنچے۔ سلامتی جان و مال رہے۔

## سورۃ مؤمنون

واسطے کاہلی نماز اور دور ہونے عادات فسق و فجور کے اس سورۃ کو لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ جس شخص کو

شراب پینے کی عادت ہو وہ اسے سفید کپڑے پر لکھ کر اپنے گلے میں ڈالے شراب چھوٹ جائے گا۔

## سورۂ نور

اگر احتلام کثرت سے ہو تو تین بار سورۂ نور پڑھ کر دم کرے۔ اور زبان بندی اعداء کے واسطے پانچ مرتبہ پڑھنا چاہیے۔

## سورۂ فرقان

ظالم کے ظلم سے محفوظ رہنے کے لیے ایک سو آٹھ مرتبہ اس سورۃ کو پڑھے۔ ظالم تباہ و برباد اور پریشان حال ہو۔

## سورۂ شعراء

اگر کسی کا غلام لونڈی یا فرزند بھاگ جاتا ہو تو وہ اس سورۂ شعراء کو سات بار پڑھے وہ مطیع و منقاد ہو جائیں گے۔

## سورۂ نمل

جب کسی کو کوئی حاجت پیش آئے تو وہ سورۂ نمل



ایک ہفتہ تک ہر روز ایک بار پڑھے۔ اگر لکھ کر اپنے پاس رکھے تو درندوں کے گزند سے محفوظ رہے۔

## سورۂ قصص

اگر کسی بیمار کو تین روز تک سورۂ قصص پانی پر دم کر کے پلا دے۔ تو بیمار شفاء پائے

## سورۂ عنکبوت

غم و اندوہ کے دور کرنے کے لیے سورۂ عنکبوت کو سات بار پڑھے۔ اگر کسی کو ڈر آتا ہو وہ مشک و زعفران سے لکھ کر پیئے۔

## سورۂ روم

دشمنوں کو مغلوب و مقہور کرنے کے لیے اکیس بار پڑھے دشمن پر فتح پائے۔ اور اگر اسے لکھ کر بوتل میں ڈال کر منہ اس کا خوب بند کر دے تو دشمن ذلیل اور خوار ہوں۔

## سورۂ لقمان

ہر بیماری کے واسطے تین بار پڑھے۔ تفسیر مدارک

میں لکھا ہے کہ جو کوئی اِس سورۃ کو پڑھے گا۔ دریا میں
غرق نہ ہوگا۔

## سورۃ سجدہ

اگر سات بار پڑھ کر بیمار پر دم کرے۔ یا مشک اور
زعفران سے لکھ کر پلادے تو بیمار شفا پاوے۔

## سورۃ احزاب

اگر کوئی شخص کسی پر ظلم و تعدی کرتا ہو تو سورۃ احزاب
کو سات بار پڑھے۔ اِس کے ظلم سے نجات ملے اور
دشمن مطیع ہو۔

## سورۃ سبا

ظالم سے رہائی پانے کے لئے سات بار پڑھے
یہ لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے موذی جانوروں سے
نجات حاصل ہو۔

## سورۃ فاطر

حاجت روائی کے لئے: اِسے پچھتر بار پڑھے یا لکھ کر



اپنے پاس رکھنے سے مطلب پورا ہو۔

## سورۃ یٰسین

اِس کے فوائد بے شمار ہیں جس حاجت کے لئے پڑھے
وہ پوری ہو۔ اگر زن عقیمہ پڑھے تو اولاد نرینہ پیدا ہو۔
اگر محتاج پڑھے تو غنی ہو جاوے۔

## سورۃ والصّٰفّٰت

سات بار پڑھنے سے مطلب پورا ہو۔ اگر لکھ کر
صندوق میں رکھی جائے تو جنّات کا اِس گھر میں دخل
نہ ہوگا۔

## سورۃ ص

نظر بد کے دور ہونے کے لئے سات بار پڑھ کر دم
کرے یا نقش لکھ کر اپنے بازو پر باندھے تو نظر بد
سے محفوظ رہے۔

## سورۃ زمر

جو شخص عزت و جاہ حاصل کرنا چاہے ہر روز

بار پڑھا کرے اور لکھ کر اپنے بازو پہ باندھے۔

## سورۃ مؤمن

جس شخص کو پھوڑے نکلے ہوں یا کوئی اور بیماری ہو تو سورۃ مؤمن کو ہر روز ایک بار پڑھ کر دم کیا کرے اور اگر اسے لکھ کر دوکان پر لگا دے تو خریدار غیب سے آئیں گے۔

## سورۃ حٰم سجدہ

جس پر حاکم کی خفگی ہو وہ اِس سورۃ کو صبح و شام دس بار پڑھا کرے۔ حاکم مہربان ہوگا۔ جس کی آنکھ میں کوئی عارضہ ہو وہ اِسے لکھ کر اور دھو کر اِس کا پانی آنکھ میں لگائے۔ بفضلِ خداوند تعالیٰ شفا حاصل ہو۔

## سورۃ شوریٰ

ہر روز ایک بار پڑھنے سے دشمنوں پر غالب ہو لکھ کر گلے میں ڈالنے سے ظالم کے ظلم سے انشاء اللہ محفوظ رہے گا۔



## سورۃ زخرف

سات بار پڑھنے سے جملہ مہمات روطہ ہوں لکھ کر بیمار کو پلانے سے شفا حاصل ہو۔

## سورۃ دخان

مشکل درپیش ہونے کے وقت سات بار پڑھے اور اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے۔

## سورۃ جاثیہ

سکرات موت سے رہائی کے لئے ایک بار پڑھ کر دم کرے تو خاتمہ بالخیر ہو۔ اور سکرات موت سے نجات ہو۔

## سورۃ احقاف

جسے دیو یا پری ستاوے اُسے سورۃ احقاف کو سات بار پانی پہ دم کر پلاوے۔

## سورۃ محمد

اگر مشک و زعفران سے اور آبِ زمزم سے لکھ کر پیئے

تو رفعت و جاہ حاصل ہو اور اگر بیمار ہے تو اِسے صحت حاصل ہو۔

## سورۃ فتح

اکتالیس بار پڑھنے سے دشمن پر فتح پائے۔ رمضان کا چاند نظر آنے پر اِس سورہ کو تین بار پڑھے تو سارا سال وبا سے محفوظ رہے۔

## سورۃ حجرات

ہر بیماری کے لئے اِسے دس بار پڑھے اور لکھ کر حاملہ کے گلے میں ڈالے تو بچہ صحت و تندرستی سے پیدا ہووے آزمودہ ہے۔

## سورۃ ق

سورۃ ق کو تین بار پڑھا کرے تو روشنی چشم زائد ہو۔ اگر لکھ کر اور مینہ کے پانی سے دھو کر پیے تو دردِ شکم دور ہو۔ اور لڑکے کو پلاوے تو اس کے دانت آسانی سے نکلیں۔





## سورۃ ذاریات

پچھتّر بار پڑھنے سے دولت بے شمار اور نعمت بے گمان پائے۔ اگر کسی شہر میں قحط ہو تو ستر بار پڑھنے سے قحط دور ہو۔

## سورۃ طور

اگر کسی کو عارضہ جذام ہو سورۃ طور کو ہمیشہ پڑھا کرے بفضلِ خدا صحت حاصل ہوگی۔ اگر مسافر پڑھے تو تمام بلیات سے محفوظ رہے۔

## سورۃ نجم

اکیس بار پڑھنے سے حاجت پوری ہو۔ اگر ہمیشہ پڑھا کرے تو دشمنوں پر فتح پائے۔

## سورۃ قمر

شب جمعہ کو پڑھے تو دشمنوں پر فتح پائے اور مرادیں حاصل ہوں۔ اگر لکھ کر اپنی ٹوپی یا پگڑی میں رکھے تو مشکلیں آسان ہوں۔

## سورۂ رحمٰن

گیارہ بار پڑھنے سے جملہ مطالبات دلی حاصل ہوں اور دفع قحط سالی کے لئے دھو کر پیئے۔ اور اس کا پانی اگر دیواروں پر چھڑکے تو موذی جانور بھاگ جائیں۔

## سورۂ واقعہ

اکتالیس بار پڑھنے سے فاقہ کشی دور ہو۔ اس کا ہمیشہ پڑھنا دولت مند اور غنی کرتا ہے۔

## سورۂ حدید

دشمن اور بیماری سے محفوظ رہنے کے لئے سات بار ہر روز پڑھا کرے۔

## سورۂ مجادلہ

دفع مخاصمت کے لئے تین بار پڑھے۔

## سورۂ حشر

حاجت برآری کے لئے چار رکعت نفل پڑھے اور ہر رکعت میں الحمد شریف کے بعد ایک بار سورۂ حشر پڑھے۔



حاجت پوری ہوگی۔

## سورۂ ممتحنہ

اگر کسی لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو تو وہ اس سورۃ کو پانچ بار روزانہ پڑھا کرے تو جلد کسی نیک بخت مرد سے شادی ہو جائے۔

## سورۂ صف

اگر لڑکا ناخلف ہو اور والدین کی اطاعت نہ کرتا ہو تو تین بار سورۂ صف پڑھ کر اس پر دم کرے۔ اگر اسے مسافر پڑھے تو امن وامان سے واپس آئے۔

## سورۂ جمعہ

اگر میاں بیوی میں باہم مخالفت ہو تو اس سورۃ کو تین بار پانی پر دم کر کے دونوں کو پلا دے تو مخالفت ان کی دفع ہو۔

## سورۂ منافقون

اگر کسی چغلخور کے باعث نقصان یا ضرر ہوتا ہو تو

ایک سو سات مرتبہ پڑھے۔ آنکھ میں درد ہو تو اِسے پڑھ کر دم کرے بفضلِ خدا صحت ہوگی۔

## سُورۃ تغابن

تین بار پڑھنے سے مال میں برکت ہو اور مرگِ مفاجات سے محفوظ رہے۔

## سُورۃ طلاق

دفع غم کے لئے پڑھے تو غم دُور ہو۔

## سُورۃ تحریم

اگر کوئی شخص ایذا دیتا ہو یا قرض میں مُبتلا ہو تو اکیس بار پڑھا کرے دشمن دوست ہو جائے۔

## سُورۃ مُلک

اکتالیس بار ہر روز پڑھنے سے جُملہ مُشکلات حل ہوں اور جمیع حاجات پوری ہوں۔ اگر قرضدار ہو تو قرض ادا ہو۔



## سُورۃ نُون

ستر بار پڑھنے سے فریبیوں اور غمازوں کے شر سے محفوظ رہے۔

## سُورۃ حاقہ

اِس صورت کو لکھ کر پینے سے غم دُور ہو اور آسیب کا خلل دُور ہو۔ اگر لڑکا روتا ہو تو اِس کو لکھ کر پانی میں گھول کر پلانے سے خاموش ہو۔

## سُورۃ معارج

جس شخص کو احتلام بہت ہوتا ہے۔ وہ آٹھ مرتبہ اِس سورۃ کو پڑھ لیا کرے۔

## سُورۃ نوحؑ

اگر دشمن ایذا دیں اور دفع کرنا اِن کا ناممکن ہو تو ہزار بار سُورہ نوحؑ پڑھے۔

## سُورۃ جنّ

تسخیرِ جنّ و پری کے لئے سات سو بار پڑھے۔

## سورۃ مزمل

غنائے ظاہر اور باطن کے لئے یہ سورۃ اکسیر ہے۔ ہر روز دس بار پڑھا کرے۔ اوّل آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھ لینا چاہئے۔

## سورۃ مدثر

اِس سورۃ کا ورد کرنے سے اگر محتاج ہو تو غنی ہو جائے گا۔

## سورۃ قیامہ

تسخیر خلائق کے لئے سات بار روز پڑھا کرے۔

## سورۃ دہر

فراخی رزق کے لئے پچھتر بار روز پڑھا کرے۔

## سورۃ مرسلات

اگر بیمار پڑھے تو شفا پاوے اور مسافر صحیح وسالم واپس گھر آجاوے۔



## سورۃ انبیاء

ضعف بصارت کے لئے اِس کا پڑھنا نہایت ہی مفید ہے۔

## سورۃ نازعات

مقہوری اعداء کے لئے اِس کا پڑھنا مفید ہے۔

## سورۃ عبس

آنکھ کا ورم اور شب کوری دفع کرنے کے لئے اِس سورۃ کو پچھتر بار روزانہ پڑھے۔ انشاء اللہ بہت جلدی شفا پاوے۔

## سورۃ تکویر

دشمن کو مغلوب و مطیع کرنے کے لئے اکیس بار پڑھا کرے۔

## سورۃ انفطار

حاجت روائی کے لئے ستر بار پڑھے۔

## سورۂ تطفیف

اگر لڑکا بہت روتا ہو تو سات بار اس سورۃ کو پڑھ کر دم کرے۔

## سورۂ انشقاق

آسانی ولادت کے لئے پڑھ کر دم کرے۔

## سورۂ بروج

دشمنوں کی قید سے رہائی کے لئے ستّر بار پڑھے دہلوں سے محفوظ رہنے کے لئے بعد از نماز عصر پڑھ لینے سے سکون حاصل ہو۔

## سورۂ طارق

دفع آسیب کے لئے تین بار پڑھے۔

## سورۂ اعلیٰ

سفر میں جانے سے پہلے تین بار پڑھے تو تمام آفات



سے محفوظ رہے۔

## سورۂ غاشیہ

مریض پر تین بار پڑھ کر دم کرے تو صحت پاوے۔

## سورۂ فجر

مہمات کے پورا ہونے کے واسطے ہر روز ستّر بار پڑھے۔

## سورۂ بلد

جب کسی شہر میں داخل ہونے کا ارادہ کرے تو اس سورۃ کو پڑھ کر داخل ہو۔ با امن و امان رہے۔



## سورۂ والشمس

حصول مراد کے لئے طلوع آفتاب کے وقت ہر روز سات بار پڑھے۔

## سورۂ واللیل

مشکل کے وقت ایک سو اسّی مرتبہ پڑھے مشکل آسان ہو وے۔

## سورۂ والضحیٰ

واسطے حاضر ہونے غائب کے اس کو دو ہزار مرتبہ پڑھے تو غائب حاضر ہو۔

## سورۂ الم نشرح

جب کوئی مال خریدے تو اس سورۃ کو تین بار پڑھ کر دم کر دے۔ مال میں برکت ہوگی۔

## سورۂ والتین

غائب کے حاضر ہونے کے واسطے دو ہزار مرتبہ پڑھنا چاہیے۔

## سورۂ علق

جب حاکم کے پاس جائے تو تین بار پڑھ کر اپنے پر دم کرے وہ حاکم اس پر مہربان ہو۔

## سورۂ قدر

تین بار صبح و شام پڑھا کرے تو ہم چشموں میں



باعزت ہو۔

## سورۂ بینہ

جس کو عارضہ برص یا یرقان ہو تو وہ اسے ہر روز پڑھا کرے۔

## سورۂ زلزال

جب کوئی مشکل پیش آئے تو اسے ستر بار پڑھے مشکل آسان ہوگی۔

## سورۂ عادیات

نظر بد کے دور ہونے کے لئے اسے پڑھے جس کو درد ہو تین روز تک اسے کاغذ پر زعفران سے لکھ کر پیئے۔

## سورۂ القارعہ

دفع وبا کے لئے ایک سو ایک بار پڑھے۔

## سورۂ تکاثر

ادائے دین کے لئے تین بار روزانہ پڑھے۔

## سورۂ والعصر

حب کے لئے اِس کا پڑھنا مفید ہے۔

## سورۂ ہمزہ

آنکھوں کے درد کے لئے سات بار پڑھ کر دم کرے۔

## سورۂ فیل

ہلاکی دشمن کے لئے ایک سو بار پڑھے۔

## سورۂ قریش

محتاج ہو تو ستّر بار پڑھے مالدار ہو جائے۔

## سورۂ ماعون

دفع مشکل کے لئے ایک ہزار بار پڑھے۔

## سورۂ کوثر

واسطے دفع ہونے شر دشمنوں (اعداء) کے ایک سو مرتبہ پڑھے۔



## سورۂ کافرون

واسطے دفع ہونے جملہ بلیات و آفات کے ایک سو مرتبہ پڑھے۔

## سورۂ نصر

جب کوئی دشمن درپے آزار ہو تو اِس سورۃ کو ایک ہزار بار پڑھے۔

## سورۂ تبت

ظالم سے رہائی کے لئے تین ہزار مرتبہ پڑھے۔

## سورۂ اخلاص

رفع حاجات کے لئے ایک ہزار مرتبہ پڑھے۔

## سورۂ فلق

دفع سحر کے لئے ایک سو بار پڑھے

## سورۂ والناس

دفع سحر کے لئے ایک سو بار پڑھے۔

# نقش بست در بست کے خواص

یہ ایک نہایت ہی مفید اور مجرّب نقش ہے۔ یہاں تک کہ بعض نے اسے اسمِ اعظم لکھا ہے۔ اِس کے خواص تو بیشمار ہیں مگر ہم یہاں صرف چند خواص لکھتے ہیں:۔

۱۔ اگر اِس نقش کو لکھ کر بیمار کو پلائے تو بیمار فوراً اچھا ہو۔

۲۔ اگر اِس نقش کو رکابی پر لکھ کر مسحور کو پلائے اور اِس کے مُنہ پر چھڑکے تو وُہ صحتیاب ہو۔

۳۔ اگر اِس نقش کو پرچہ کاغذ پر لکھ کر کسی مُردہ جانور [illegible] جی اُٹھے گا اور جو باتیں اِس سے کی جائیں۔ اُن کا جواب شافی دے گا۔



۴۔ اگر کند ذہن اس کو سات روز برابر لکھ کر اور دھو کر پیوے تو اللہ تعالیٰ چاہے۔ ذہین ہو۔

۵۔ اگر اِس نقش کو لکھ کر اپنے مکان کے دروازے پر لگا دے تو اس مکان میں طاعون چیچک اور دیگر وبا کا ہرگز دخل نہ ہو گا۔

۶۔ اس نقش کو اپنے پاس رکھنے والا تمام بلاؤں سے محفوظ رہے گا۔



۷۔ اگر اِس نقش کو لکھ کر کسی سُوکھے درخت میں لٹکا دے تو وہ درخت پھل دار ہو جائے گا۔ اور ہمیشہ سرسبز رہے گا۔

۸۔ اگر اِس نقش کو لکھ کر اِس عورت کو باندھے۔ جس کے کبھی اولاد نہ ہوئی ہو۔ تو بفضلِ خدا اِس کے گھر اولاد ہو گی اور زندہ رہے گی۔

۹۔ اگر کوئی حال خواب میں دریافت کرنا منظور ہو تو اس نقش کو با طہارت لکھ کر بعد نمازِ عشاء کے دو ہزار مرتبہ درود شریف پڑھ کر اپنے سرہانے رکھ کر سو رہے۔ تین دن تک برابر ایسا کرے۔ خواب میں ایک بزرگ تشریف لائیں گے اور کل حال بتائیں گے۔ لیکن درود پڑھنے کے بعد پھر کسی سے گفتگو نہ کرے۔

۱۰۔ اگر کسی کو زیارت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کا شوق ہو تو وہ چالیس روز تک اِس نقش کو دھو کر پیئے اور سوتے وقت منہ پر اس کا تھوڑا سا پانی مل لے خواب میں زیارت رسولِ اللہ صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے شرف یاب ہو گا۔ یہ سب خاصیات آزمودہ اور تجربہ شدہ ہیں مگر اس کی زکوٰۃ ادا کرنے کے بغیر یہ نہیں ہو سکتی۔ جس کا طریق یہ ہے۔

# زکوٰۃ

برابر لگاتار چالیس روزے رکھے اور افطار چھوہارے سے کرے۔ بعد افطار کچھ نہ کھائے۔ بلکہ نماز مغرب پڑھنے کے بعد بیٹھے اور دو ہزار بار درود شریف پڑھے اور دو سو دفعہ اِس نقش کو لکھ کر اُسی وقت دریا میں جا کر ڈالے دریا کو جاتے اور وہاں سے آتے وقت کسی شخص سے کچھ کلام نہ کرے۔ مکان پر آ کر پھر دو ہزار مرتبہ درود شریف پڑھے۔ اِس کے بعد عشاء کی نماز پڑھے اور کھانا کھائے۔ اور چالیس روز برابر تنہا مکان میں سوئے۔ حیوانات جلالی وجمالی سے پرہیز کرنا ضروری ہے۔ اگر زکوٰۃ دیتے وقت کوئی پکارے تو کچھ جواب نہ دے اور اپنے کام میں مشغول رہے۔ اگر کوئی خوف دلائے یا کچھ ڈر معلوم ہو تو گھبرا کر اپنے کام کو نہ چھوڑے۔ بعد اِس میعاد کے چالیسویں دن اِس کے جو چار مؤکل ہیں وہ آ جائیں گے اور مطیع ہو جائیں گے۔ جس کام کے واسطے اِن سے کہو گے کریں گے۔ لیکن نجاست کی حالت میں مؤکلوں سے بات ہرگز نہ کرنا چاہیے۔

محبت اور عداوت تسخیر اور دفع سحر وغیرہ کل امراض



کے لئے یہ نقش مجرب ہے جو شخص زکوٰۃ دے چکے وہ جس کام کے واسطے اُس کو لکھ دے گا وہ پورا ہو جاویگا زکوٰۃ دیئے بغیر کچھ فائدہ نہ ہوگا وہ نقش یہ ہے۔




## برائے ہلاکی دشمن

تباہی دشمن کے واسطے اس نقش کو دشمن کے پہنے ہوئے کپڑے پر لکھ کر کسی صحرائی درخت پہ لٹکا دے۔ تاکہ برابر ہوا سے ہلتا رہے۔ جس قدر یہ ہلے گا اُسی قدر دشمن کو بیماری مرگ زیادہ ہوتی جاوے گی اور کچھ دنوں میں ہلاک ہو جائے گا۔ یہ نقش نہایت مجرب ہے اور اس کی زکوٰۃ یہ ہے

### زکوٰۃ

چالیس روز متواتر چالیس بار کپڑے پر لکھے اور جلاوے۔ جب چالیس روز ختم ہو جائیں گے۔ اس وقت اس کا کرنا مفید ہوگا۔ زکوٰۃ میں پرہیز کی ضرورت نہیں جو چاہے

کھائے۔ مگر یہ یاد رہے کہ یہ تعویذ صرف ایسے شخص کے لئے کرے جس کا مرنا شرعاً جائز ہو ورنہ قیامت کے دن قابلِ مواخذہ ہوگا نقش یہ ہے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| | ١٤ | ١٢ | ٨ | ٢٤ | ١ |
| | ٩ | ٢٣ | ١٥ | ١١ | ٧ |
| | ١٨ | ٢ | ٦ | ٢٤ | ١٣ |
| | ٣ | ٢٠ | ١٠ | ٤ | ١٧ |
| | ٢٥ | ٥ | ١٩ | ٢١ | ١٦ |

ایضاً

آیت ذیل کو اکتالیس روز اکتالیس بار پڑھے اور بعد پڑھنے کے اپنا مقصد بیان کرے ہلاکی دشمن کے واسطے مجرب ہے۔ بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ط كُلُّ نَفۡسٍ ذَآئِقَةُ الۡمَوۡتِ ط

# حُب و تسخیر کے تعویذات

اِس نقش کو لکھ کر اپنے دائیں بازو میں باندھے اور مطلوب کے سامنے جائے، مطلوب مہربان ہو جائے خواہ کیسا ہی رنجیدہ ہو اور بجان و دل اِس پر فریفتہ ہو جائے۔ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ | ١١ | ١٤ | ١ |
| ١٣ | ٢ | ٧ | ١٢ |
| ٣ | ١٦ | ٩ | ٦ |
| ١٠ | ٥ | ٤ | ١٥ |



**ایضاً:**۔ یہ تعویذ محبت کے واسطے نہایت مجرب ہے۔ اگر کسی کو اپنی محبت میں ایسا کرنا ہو کہ تیرے سوا کسی کو بنا پسند نہ کرے تو اِس تعویذ کو جس میں مؤکلوں کے بارہ نام ہیں ایک کاغذ پر لکھے اور اس کا فتیلہ بنا کر رات کے وقت کڑوے تیل میں جلائے۔ لیکن چراغ کورا ہونا چاہئے سات دن تک اِس عمل کو کرے۔ مطلوب بِن بلائے آئے گا تعویذ کے نیچے نام مطلوب معہ اِس کی مادر یا پدر کے اور اپنا نام اپنے باپ کے نام کے لکھے اور چراغ ایسے مکان میں جلائے جہاں کوئی نہ رہتا ہو اور چراغ کا منہ خانہ مطلوب کی طرف کرے۔ یہ تعویذ نہایت مجرب ہے۔ اِس اثنا میں ناغہ کرنا اچھا نہیں اور شروع شب دوشنبہ پنجشنبہ یا جمعہ سے کرنا چاہیئے۔ حتی الامکان اگر عروج ماہ ہو تو اور زیادہ بہتر ہے۔ نقش یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| محمد | سح | للو | سح |
| سمح | ابجو | لاسح | سح |
| سطع | سهح | سح | طاس |

**ایضاً**۔ نقش ذیل آیت فَسَيَكۡفِيۡكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيۡعُ الۡعَلِيۡمُ ط کا ہے اور محبت کے واسطے نہایت مجرب اور آزمودہ ہے۔

**ترکیب:**۔ عروج ماہ میں پنج شنبہ کو زعفران سے لکھ کر

پان میں ڈال کر کھلائے یا پان پر لکھے اور وہ پان مطلوب کو کھلاوے ضرور مطلب پورا ہو گا۔ اکثر مشائخ نے تجربہ کیا ہے نقش یہ ہے




ایضاً۔ اگر کسی کم سن عورت کا شوہر اس سے ناراض ہو اور کبھی اس سے خوش نہ رہتا ہو تو عورت کو چاہئے کہ اتوار کے دن آفتاب نکلتے تعویذ ذیل مشک و زعفران سے لکھے اور رات کو پانی یا کسی چیز میں گھول کر شوہر کو پلادے اس کے ہی تابع اور مطیع ہو جائے گا۔ کبھی دوسری عورت کی طرف التفات نہ کرے گا۔ یہ اکثر مشائخ کا تجربہ ہے۔

نقش یہ ہے

ط ۱۱ ۱۱۱ کسہ سالہ ادوم ۱۹ع۹ ع ھو

۱۲ ۸۹۳ ۱۱۳ لا لا الا ب ھ ع ن

ایضاً :- اگر عورت سے شوہر ناراض ہو تو یہ تعویذ لکھ کر جمعہ کی نماز کے بعد شروع ماہ میں شوہر کو پلائے شوہر مطیع اور فرمانبردار ہو جائے گا۔ ہرگز کبھی اس کی مرضی کے خلاف کوئی کام نہیں کرے گا۔ لیکن اس نقش کو لکھتے وقت غسل کر کے صاف کپڑے پہن کر



لکھے۔ نجاست قریب نہ آنے پائے۔ نقش یہ ہے۔

الٰہی الٰہی الٰہی بحرمت جبرائیل و میکائیل

اللّٰہم اللّٰہم اللّٰہم بحرمت میکائیل و جبرائیل

الٰہی الٰہی الٰہی بحرمت اسرافیل و عزرائیل

اللّٰہم اللّٰہم اللّٰہم بحرمت عزرائیل و اسرافیل

بحرمتہ جمیع انبیاء محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

فلاں ابن فلاں علی حب فلاں ابن فلاں

ایضاً ذیل کے دونوں نقش حُب کے واسطے نہایت مجرب المجرب ہیں لکھ کر اپنے بازو میں باندھ لے۔ مطلوب فرمانبردار ہو جائے گا۔ مطلوب اور طالب دونوں کا نام بھی لکھنا چاہئے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ب | د | و | ح |
| ح | و | د | ب |
| د | ب | ح | و |
| و | ح | ب | د |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مغنی | رحمن | رحیم | |
| کریم | فلاں | محمود | |
| قادر | محب | مجیب | |
| | | | |

ایضاً حروف ذیل کو آفتاب کے سامنے کھڑا ہو کر اکیس مرتبہ پڑھے اور بعد ازاں مٹی کے ٹکڑے سے اپنی پیشانی پر لکھے اور مطلوب کے سامنے جائے۔ وہ عظمت کرے گا اور محبت سے پیش آئے گا۔ حروف صفحہ ۵۰ پر

ی ح ب د ن ہ م ث ح ب ا ل ل ہ ۔

**ایضاً** تسخیر خلائق کے واسطے ہر روز نماز فجر کے بعد ایک سو ایک بار سَہلاً بِفَضلِكَ یا عزیز پڑھا کرے۔ مکرم و معظم خلائق ہو جائے گا۔ یہ ایک عظمت کرے گا۔ اگر ظالم بادشاہ کے سامنے خون کرنے والا بھی اس دعا کو پڑھ کر جائے تو خدا کے فضل سے اس کو کچھ ضرر نہ ہو بلا سزا کے واپس آئے۔

**ایضاً** جب حاکم کے سامنے جانے لگے تو الف سے یے تک کل حروف الگ الگ پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کرے اور ہاتھوں کو منہ پر پھیرے۔ اور بعد ازاں پڑھ کر داہنی جانب دم کرے۔ ہرگز حاکم سے ضرر نہ پائے گا۔ سرخ رو واپس آئے گا۔

**ایضاً** اگر کسی کم سن کو اپنا معشوق کرنا ہو تو سات ٹکڑے روٹی کے لے کر ہر ٹکڑے پر اس نقش کو لکھے اور کتے کے آگے ڈالے۔ سات دن تک اسی طرح کتے کو کھلائے۔ مطلوب خود طالب ہو جائے گا اور الفت کریگا پھر وہ الفت کسی طرح کم نہ ہو گی۔ نقش یہ ہے۔

الا صلحوا صلحوا الطبع اصلح
فلاں بن فلاح علی حب فلاں ابن فلاں



**ایضاً** ذیل کا تعویذ حب کے لئے نہایت مجرب ہے۔ اس تعویذ کو طلوع آفتاب کے وقت غسل کر کے مشک و زعفران سے لکھے اور اپنے بازو میں باندھ لے اور نجاست کی کی حالت میں اسے اپنے پاس نہ رکھے کہ اس کی بےحرمتی ہو گی۔ کیونکہ اس میں موکل اور باری تعالیٰ کے نام ہیں۔ نقش مبارک یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| او | ۱۴ ح | ک ۱۱ | ددد ۸ |
| قادر ۱۲ | یا بدوح ۹ | یا بدیع ۲ | العجائب ۱۳ |
| ما ۶ البحر | اسنت ۹ | لاس ۱۶ | ملک ۳ |
| ۱۵ البرسا | ۴ لیلح | ۵ ح ح | تا اس ۱ |

**ایضاً** بنولے کے اکیس دانے لا کر ہر دانے پر ایک ایک بار قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ مکمل پڑھ کر دم کرے اور ایک ایک کر کے آگ میں جلاوے اور مطلوب کا نام لیتا جائے اور دل میں خیال رکھے کہ فلاں بن فلاں فلاں ابن فلاں پر عاشق ہو جائے اور یہ عمل جمعہ کے روز آفتاب نکلنے سے پہلے کرے اور پہلے غسل بھی کر لے اس روز مطلوب طالب ہو جائے گا۔

**ایضاً** اس نقش کو ہاتھ پر لکھے جس کو دکھا دے

وہ فریفتہ ہو جائے گا۔ نقش یہ ہے۔

ملیخ ملیخ ملیخ فلاں ابن فلاں علیٰ حب فلاں ابن فلاں

اس نقش کی زکوٰۃ پہلے ادا کر لے اور وہ اس طرح سے کہ چالیس روز تک ایک لاکھ نقش پورا کر لے اور ہر روز جتنے نقش لکھے وہ دریا میں ڈالتا جائے۔ شروع اور اخیر دن روزہ رکھے اس کے بعد اس نقش کو استعمال کرے۔

**ایضاً** یُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ دو ہزار ۱۰ بار پڑھے مقبول خلائق ہو جاوے نہایت مجرب ہے دو ہزار مرتبہ ہر روز پڑھنا یہی اِس کا زکوٰۃ ہے۔ اِس کے بعد ہر حب کے واسطے مجرب ہے۔

**ایضاً** محبت کے واسطے اس نقش کو فتیلہ بنا کر تنہا مکان میں اکیس روز برابر جلاوے۔ اسی عرصہ میں محبوب اگر سو کوس پہ ہوگا تو بھی حاضر ہوگا اور اگر نہ آسکے گا تو طالب کو طلب کرے گا اور مقصد حاصل ہو گا۔ نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱۳ ۲۱۵ | ۲۱۰ ۲۱۴ | ۲۱۲ ۲۱۱ |
| ۲۲۱ ۲۲۴ | ۲۱۷ ۲۱۹ | ۲۱۶ ۲۱۸ |
| ۲۲۵ ۲۲۷ | ۲۲۶ ۲۲۸ | ۲۲۲ ۲۲۳ |

**ایضاً** یہ طلسم محبت کے واسطے نہایت مجرب ہے۔ اس کو لکھ کر پانی میں دھو کر جسے پلاویگا وہ فریفتہ و شیدا ہو



جاوے گا۔ نقش یہ ہے

۷۲ - ۸ - ۸۸ -

ص ۱×۲ عفا کفا صبوًا

فلاں ابنِ فلاں علیٰ حب فلاں ابن فلاں

**ایضاً** اتوار یا منگل کو منحنی گھوڑے کے نعل پر کھدوا کر سات دن برابر آگ پر رکھے کسی وقت آگ کم نہ ہونا چاہیے۔ مطلوب بیقرار ہو جاوے گا۔ نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۵۴۲ | ۲۸۱ | ۷۷۱ |
| ۱۷۷ | ۱۸۲ | ۲۴۵ |
| ۲۱۹ | ۹۱۲ | فلاں |

**ایضاً** نقش ذیل کو لکھ کر جلتے تنور میں ڈال دے مطلوب خود بخود حاضر ہو گا۔ لیکن نیت حرام کی نہ کرے۔ اس نقش کی زکوٰۃ یہ ہے کہ اکتالیس دن تک اکتالیس ہزار اِس نقش کو لکھے اور آگ میں جلا دے اور راکھ اِس آگ کی دریا میں ڈال دیا کرے۔ یہ نقش بھی اکثر بزرگوں کی قلمی کتابوں میں بہت مجرب لکھا ہے۔ اور تحریر ہے کہ اگر مطلوب دو ہزار کوس زنجیروں میں جکڑا ہوا ہو تو وہ دیوانہ ہو کر زنجیر توڑ ڈالے گا۔ اور اِس نقش کے لکھنے والے کے پاس آئے گا اور مطیع و فرمانبردار ہو جائے گا۔

(نقش صفحہ ۵۴ پہ ہے)

نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| م | ح | ب | ط | ا | ل |
| ب | ش | و | د | د | خ |
| ق | ی | ا | ع | ز | ی |
| ز | ب | خ | ق | ی | ل |
| ط | ی | ف | ابنِ فلاں علیٰ حب ابن فلاں | | |

**ایضاً** اس نقش کو ہرن کی کھال پر لکھ کر اپنے بازو پر باندھے مطلوب خود حاضر ہوگا نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ |
| ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ |
| ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ |

**ایضاً** اس نقش کو اپنے پاس رکھے اور اگر حاکم کے پاس جائے تو حاکم مہربان ہووے۔ نقش یہ ہے۔




**ایضاً** اس عزیمت کو لکھ کر اپنے پاس رکھے حاکم مہربان ہو جائے گا۔ اور ہرگز اس کے حق میں کوئی برائی نہیں کر سکے گا۔



## عزیمت یہ ہے

عصر ط ۱۱۱۱ ۱۱۱۱ ک ی ع ج ص ۱۱۱

اجلم اجلم اجلم

## نقشہ ساعات روز

| نام روز | اول ساعت | دوم ساعت | سوم | چہارم | پنجم | ششم | ہفتم | ہشتم |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| شنبہ | زحل نحس اکبر | مشتری سعد اکبر | مریخ نحس اصغر | شمس سعد اصغر | زہرہ سعد اصغر | عطارد ممتزج | قمر سعد اصغر | زحل نحس اکبر |
| یکشنبہ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| دوشنبہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| سہ شنبہ | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| چہارشنبہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| پنج شنبہ | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |

تعویذ لکھتے وقت اِن ساعات کا ضروری خیال رکھنا چاہئے یعنی حُب کے تعویذات ساعات سعد میں اور بُغض و عداوت کے تعویذات ساعت نحس میں لکھنے چاہئیں۔

## نقشہ ساعات شب

| نام روز | اول | دوم | سوم | چہارم | پنجم | ششم | ہفتم | ہشتم |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| شب یکشنبہ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| شب دوشنبہ | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| شب سہ شنبہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| شب چہار شنبہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| شب پنجشنبہ | شمس | زہرہ | عطارد | زہرہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| شب جمعہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| شب شنبہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | قمر | زہرہ |



# سیارگان کی نیک و بد ساعات معلوم کرنیکا قاعدہ

ساعات کے جاننے کا حساب سنیچر کے دن سے کرنا چاہئے ہر ستارہ کی ساعت تقریباً دو گھڑی اور چند پل ہُوا کرتی ہے اور نیکی و بدی کے خواص اپنے اندر رکھتی ہے۔ اگر ساعت نیک ہے تو نیک اثر دیگی اگر بد ہے تو بُرا اثر دیگی۔ اسلئے ساعت کے دَور کو اچھی طرح سمجھنا چاہیے۔ تاکہ نقش کے پُر کرنے یا عمل کے وقت ایک ساعت کا خیال رکھ کر عمل کرے کیونکہ محبت کامیابی اور ترقی وغیرہ کے نیک ساعت اور بغض و نفاق کے لئے بُری ساعت میں کام کرنا چاہیئے۔ بغض و نفاق وغیرہ کے واسطے زحل اور مریخ کی ساعات ہیں اور حُب کے لئے زہرہ اور مشتری کی ساعات ہونی چاہئیں۔ اب ہر ایک کی تشریح کرتا ہوں چنانچہ ساعات کا دائرہ یہ ہے :

## نقشہ ساعات روز و شب

### سنیچر کا دِن

پہلی ساعت زحل اڑھائی گھڑی
دوسری ساعت مشتری اڑھائی گھڑی
تیسری ساعت مریخ ؍؍ ؍؍
چوتھی ساعت شمس ؍؍ ؍؍

| | |
|---|---|
| پنچویں ساعت زہرہ اڑھائی گھڑی | چھٹی ساعت عطارد اڑھائی گھڑی |
| ساتویں ساعت قمر 〃 〃 | آٹھویں ساعت زحل 〃 〃 |
| ناتویں ساعت مشتری 〃 〃 | دسویں ساعت مریخ 〃 〃 |
| گیارھویں ساعت عطارد 〃 〃 | بارھویں ساعت زہرہ 〃 〃 |

سنیچر کا دن ہوا اور رات اتوار کی شروع ہوئی۔ ساعت کا دور اِس ساعت پر آگے چلے گا۔ زہرہ کے بعد بدستور رات کی پہلی ساعت عطارد سے ہوگی۔

## رات

| | |
|---|---|
| پہلی ساعت رات عطارد اڑھائی گھڑی | دوسری ساعت قمر ڈھائی گھڑی |
| تیسری ساعت رات زحل 〃 〃 | چوتھی ساعت رات مشتری 〃 〃 |
| پانچویں 〃 〃 مریخ 〃 〃 | چھٹی 〃 〃 شمس 〃 〃 |
| ساتویں 〃 〃 زہرہ 〃 〃 | آٹھویں 〃 〃 عطارد 〃 〃 |
| ناویں 〃 〃 قمر 〃 〃 | دسویں 〃 〃 زحل 〃 〃 |
| گیارھویں 〃 〃 مشتری 〃 〃 | بارھویں 〃 〃 مریخ 〃 〃 |

رات ختم ہوئی اور اتوار کا دن شروع ہوا اور سورج کے نکلتے ہی شمس کی ساعت شروع ہوئی اور بدستور انہی سات ستاروں کا دورہ رہے گا۔ ایک دورہ ختم ہونے کے بعد اور



دوسرا دورہ شروع ہوگا۔ اتوار کے روز پہلی ساعت شمس ساعت زہرا تیسری عطارد چوتھی قمر پانچویں پھر دورہ ختم ختم ہونے پر زحل چھٹی مشتری ساتویں مریخ آٹھویں شمس ناتویں زہرہ دسویں عطارد گیارھویں قمر اور بارھویں زحل اب سورج غروب ہوا اور اگلے دن یعنی سوموار کی رات شروع ہوئی اور زحل پہ سورج غروب ہونے کے بعد اگلی رات کی پہلی ساعت مشتری دوسری مریخ تیسری شمس علیٰ ہذا القیاس ساتوں دن کی ساعات ترتیب سے چلیں گی۔

اب بروج کی خاصیتیں لکھتا ہوں۔ بعض نہایت سریع التاثیر ہیں۔ جب آفتاب ان برجوں میں ہو اُس وقت کوئی کام شروع کرنے سے حسبِ مرضی ہوتا ہے۔ چنانچہ اس کی تفصیل یہ ہے۔

## خواصِ بروج معلوم کرنے کا طریقہ

چرلگن اوّل۔ ہر کام کے لئے بہت مبارک ہے۔ تھرلگن دوم۔ درجہ متوسط رکھتا ہے نہ اچھا نہ بُرا ہے اور سنبھالگن سوم۔ نہایت منحوس اور بُرا ہے۔ ہر کام کے لئے ناقص ہے۔ اگر آفتاب حمل سرطان میزان یا جدی میں ہو تو چرلگن

بہت خوب ہے۔ اگر سورج ثور۔ اسد۔ عقرب یا دلو میں ہو۔ تو تھر لگن اوسط ہے۔ اگر سورج جوزا۔ سنبلہ قوس یا حوت میں ہو تو سنبھاؤ لگن بہت ہی ناقص ہوتا ہے۔

اِن کے معلوم کرنے کا قاعدہ یہ ہے کہ بعض برج بعض برجوں سے دوستی اور بعض سے دشمنی رکھتے ہیں۔ اور بعض باہم نہ دوست ہوتے ہیں نہ دشمن۔ بلکہ برابر ہوتے ہیں۔ جب دوستی اور محبت کے لئے عمل کرنا ہو تو سائل اور سائل مسئول دونوں کے طالع پر غور کرو۔

اگر ستارے دوستی کے برجوں میں ہونگے اور باہم دوستی کی نظر رکھتے ہوں گے تو عمل شروع کریں ورنہ اُس وقت تک کریں جبکہ ایسی صورت واقع ہو۔ بغض و نفاق کے اعمال کے واسطے بھی اسی طرح طالع کے کواکب اور بروج کی دشمنی اور مخالفت دیکھ لے اور جب باہم دشمنی کی نظر رکھتے ہوں اور دشمنی کے بروج میں ہوں بغض و نفاق کے اعمال کریں کامیابی ہوگی۔

چنانچہ بروج، کواکب کی دوستی اور دشمنی کی تشریح حسب ذیل ہے

(تشریح صفحہ ۶۱ پر ملاحظہ ہو)



# کواکب کی دوستی اور دشمنی کی تشریح

| | | |
|---|---|---|
| حمل و اسد حد سے زیادہ باہم دوست ہیں | ثور و عقرب دوستی باہمی میں درجہ اوسط سے ہے | جوزا قوس اور دلو ہر سہ باہم نہایت دوست ہیں |
| سنبلہ و حوت باہم دوست ہیں | میزان و حمل بدرجہ اوسط باہم دوست ہیں | ثور و سنبلہ بے انتہا باہم دوست ہیں |
| سنبلہ و حوت باہم دوست ہیں | میزان و حمل بدرجہ اوسط باہم دوست ہیں | ثور و سنبلہ بے انتہا باہم دوست ہیں |
| جوز و میزان باہم دوست ہیں | سرطان و عقرب درجہ متوسط باہم دوست ہیں | اسد و قوس بدرجہ اوسط باہم دشمنی رکھتے ہیں |
| سنبلہ و جدی اوسط درجہ میں باہم دوست ہیں | اسد و حوت بدرجہ غایت باہم دشمن ہیں | حمل و سنبلہ بدرجہ اوسط باہم دشمنی رکھتے ہیں |
| حمل و عقرب بدرجہ غایت باہم دشمن ہیں | ثور و میزان بدرجہ اوسط دشمنی رکھتے ہیں | حمل و ثور دشمن بدرجہ اوسط ہیں۔ |

# دائرہ محبت و عداوت کواکب

| | | |
|---|---|---|
| شمس و مریخ<br>بے انتہا باہم دوستی رکھتے ہیں | زہرہ و زحل<br>غایت درجہ کی دوستی ہے | عطارد و شمس<br>بدرجہ اوسط دوستی ہے |
| عطارد و مریخ<br>باہم بدرجہ اوسط دوستی رکھتے ہیں | قمر و مریخ<br>اوسط درجہ کی باہم دوستی رکھتے ہیں | شمس و زحل<br>بدرجہ اوسط باہم دشمنی ہے |
| مشتری و قمر<br>بے انتہا دشمنی رکھتے ہیں | عطارد و زحل<br>باہم دشمنی بدرجہ اوسط | عطارد و زہرہ<br>اوسط درجہ کی دشمنی ہے |



عامل کو چاہئے کہ وہ ان تمام قواعد کو زبانی یاد کرے اب میں ان کے مزاج اور رنگ لکھنا چاہتا ہوں تاکہ عامل بروج و کواکب کے حالات سے اچھی طرح واقف ہو جائے اور کوئی بات ایسی رہ نہ جائے جس سے عمل ادھورا رہ جائے چنانچہ کواکب اور بروج کی طبائع اور رنگ کا نقشہ حسب ذیل ہے۔

## بروج کی طبائع اور رنگ

۱۔ حمل۔ رنگ زرد اور سرخ ہے۔ طبیعت شیریں ہے اور سمت اس کی مشرق ہے۔



۲۔ ثور۔ رنگ سبز اور سیاہ ہے۔ مزاج تلخ اور سمت اس کی جنوب ہے۔

۳۔ جوزا۔ زردی مائل سفید رنگ رکھتا ہے۔ مزاج کڑوی اور شور ہے۔ سمت اس کی مغرب ہے۔

۴۔ سرطان۔ بالکل سفید رنگت مزاج میں شیرینی اور سمت اس کی شمال ہے۔

۵۔ اسد۔ رنگ زرد ہے اور سرخ مزاج شیریں سمت اس کی شمال ہے۔

۶۔ سنبلہ۔ رنگ سبز اور سیاہ مزاج کڑوی اور تیز رکھتا رکھتا ہے۔ سمت اس کی جنوب ہے۔

۷۔ میزان۔ سفید رنگ طبیعت شور مگر کسی قدر تلخ اور سمت اس کی مغرب ہے۔

۸۔ عقرب۔ بالکل سفید رنگت رکھتا ہے۔ طبیعت نہایت شیریں ہے۔ اور سمت شمال ہے۔

۹۔ قوس۔ زرد اور سرخ رنگ ہے۔ مزاج شیریں اور سمت مشرق ہے۔

۱۰۔ جدی۔ رنگت سبز اور سیاہ ہے۔ مزاج قطعی کڑوی ہے اور تیز رکھتا ہے۔ سمت جنوب ہے۔

۱۱۔ دلو۔ رنگت سفید مزاج کڑوی اور شور سمت اس

کی مغرب ہے۔
۱۲۔ حوت۔ بالکل سفید رنگ مزاج شیریں اور سمت اس کی شمال ہے۔

بروج کی طبیعت اور رنگ کے لکھنے کی غرض یہ ہے کہ جب عامل آتشی نقش تحریر کرے تو مشرق کی طرف بیٹھے اس طور پر جس عنصر کا نقش لکھنا ہو اس طرف منہ کرے اور طبیعت کے موافق منہ میں شیریں یا کڑوی چیز رکھے اور نقش لکھے تاکہ کام درست ہو۔

## کواکب کے طبائع اور رنگ

۱۔ شمس۔ اس کا رنگ زرد اور سرخ ہے۔ مزاج نہایت گرم لذت شیریں ہے۔ طرف اس کی مشرق ہے۔ اور جلالی سعد اکبر ہے۔
۲۔ قمر۔ رنگ بالکل سفید ہے۔ مزاج سرد ہے۔ لذت شیریں ہے۔ مشترک ہے اور سعد اکبر ہے۔
۳۔ مریخ۔ سرخ مطلق مزاج گرم لذت نمکین اور طرف اس کی مغرب ہے۔ جلالی ہے اور نحس اصغر ہے۔
۴۔ عطارد۔ رنگ سیاہی مائل سبز ہے۔ طبیعت سرد ہے لذت شور ذو جندین مشترک سعد و نحس اور طرف مغرب ہے۔



۵۔ مشتری۔ رنگ بالکل زرد ہے۔ طبیعت گرم۔ لذت۔ سعد اکبر جلالی ہے۔ طرف مشرق ہے۔
۶۔ زہرہ۔ رنگت سبز زردی مائل ہے۔ طبیعت آہنی سرد ہے لذت شیریں اور سعد اکبر جلالی ہے۔ طرف مغرب ہے۔
۷۔ زحل۔ رنگت اس کی سیاہ مطلق ہے۔ مزاج گرم لذت شور جلالی ہے اور نحس اکبر ہے طرف جنوب۔

طالبان کی سہولت کے لئے کہ وہ ہر خاصیت سے قطعی طور پر واقف ہو کر کام شروع کریں۔ سب کچھ لکھ دیا ہے عامل کو لازم ہے کہ وہ سائل اور مسئول ہر دو کے طالع پر غور کرے اور اس کے مطابق کام کرے۔ مثلاً اگر سائل کا طالع بہ برج کوکب آتشی سے منسوب ہے اور حب کا معاملہ ہو تو آتشی لگن کی ساعت میں شروع کرے کوکب سعد اکبر ہو اور نقش خانہ آتشی سے شروع کرے۔ اسی طرح دوسری عناصر بادی خاکی اور آبی میں لحاظ رکھے اور اس کے مطابق جیسے کہ نیچے بتایا گیا ہے۔ بخورات روشن کرے۔ ہر ایک ستارے کے لئے الگ الگ بخورات ہیں۔ ذیل میں ان کا نقشہ دیا جاتا ہے۔ جس قدر میسر ہوں بہم پہنچا کر عمل کرتے وقت جلا دے۔

(بخورات کا نقشہ صفحہ ۶۶ پر)

# نقشہ بخورات

۱- زحل - عود - رال - گوگل -

۲- مشتری - عطر عنبر - مشک - زعفران زرد - صندل سرخ صندل زرد اگر لوبان - شکر - حب الغار

۳- مریخ - عود لونگ - لوبان - سیندور - جوز - گوگل -

۴- شمس - عود - صندل سفید و سرخ جوز - عنبر اگر شکر - لوبان سیندور - عطر -

۵- زہرہ - عطر - سہاگ مشک - صندل سرخ و سفید زعفران لوبان - شکر - جوز - خوشبودار پھل -

۶- عطارد - عود - عنبر - لوبان - بچ - قسورا سکندہ -

۷- قمر - کافور - عطر - عطر گلاب - لوبان - عود -

عمل کے وقت عامل کو طالب اور مطلوب کے طالع کے موافق ان بخورات کی دھونی دینی چاہیئے۔ اگر دونوں کے ستارے باہم مخالف ہوں۔ مثلاً ایک کا آتشی اور دوسرے کا آبی ہو۔ تو اس صورت میں دونوں کے نام کے اعداد نکال کر بارہ پر تقسیم کرے۔ جو باقی رہے اس کو بروج پر تقسیم کرے۔ جہاں پر عدد ختم ہو جائیں تو اس برج اور ستارے کے موافق بخورات جلائیں اور شیرینی یا تلخ چیز جیسی کہ نقش و عمل کے موافق





ہو اور کوکب کی طبیعت کے موافق ہو اس کو رکھیں۔

بعض اعمال ایسے ہیں کہ ہر روز ان کے نقش کی گولی بنا کر دریا میں ڈالنی پڑتی ہے۔ بعض ایسے ہیں۔ جن میں عمل کے وقت ہر روز مؤکلوں کی نیاز مہیا کرنی پڑتی ہے۔ بعض ایسے ہیں جن میں روز صدقہ دینا اور فقیروں کو کھانا کھلانا پڑتا ہے۔ بعض اعمال عامل کو اعمال کے موافق ہی خود بھی غذا کھانی پڑتی ہے پس ان سب باتوں کا پورا لحاظ رکھے۔ غذا صدقہ مؤکلوں کی دعوت حاکم کے نذرانے بروج و کواکب کے مزاج کے موافق عمل کرے۔ چنانچہ کواکب کی غذا نذر اور صدقہ کی تفصیل یہ ہے۔

# کواکب کی غذا اور صدقہ وغیرہ

۱- آفتاب - چاول - زردہ شیریں - ولایتی میوے خوشبودار مٹھائی - چنے کی دال - گلاب عطر اور شہد خالص -

۲- قمر - سفید چاول - سفید شکر - دودھ چاول - خالص دہی گھی - ہندوستانی میوہ جات - شیریں گلاب اور کیوڑہ -

۳- مریخ - گوشت خمیری روٹی - کباب - ساگ کی پتیاں لال مرچ - تل کا تیل - کھٹے میوے - مسور کی دال - تیز اور تند خوشبو -

۴۔ عطارد۔ چاول دال مونگ ہندوستانی اور ولایتی میوہ جات سبز پستہ۔ چارمغز۔ انگور۔ انار۔ روٹی۔ پراٹھا اور ہر قسم کی خوشبو۔

۵۔ مشتری۔ شیر برنج۔ زردہ ولایتی شیریں میوے خالص شہد اور مصری۔ شکر۔ میٹھی روٹی۔ عطر گلاب۔

۶۔ زہرہ۔ شیر برنج۔ زردہ۔ مغزیات۔ شہد خالص کا حلوہ چنے کی دال۔ چاول۔ عطر۔ سہاگ۔

۷۔ زحل۔ ماش کی کھچڑی کالی سرسوں۔ بادنجان۔ کڑوے میوے۔ عطر گل یعنی مٹی۔

## برجوں کا جلالی مہینوں کے مطابق جاننے کا طریق

بلحاظ ہندی مہینوں کے کواکب کی سیر کا ذکر کیا جا چکا ہے۔ اب قمری مہینوں کے لحاظ سے بھی ذکر کر دینا ضروری معلوم ہوتا ہے۔ یہ علمائے دین کی کتابوں میں پائے گئے ہیں اور یہ طریقے بمقابلہ ہندی مہینوں کے زیادہ آسان اور واضح ہیں اور طالب کو اس میں آسانی ہوگی۔ قمری مہینوں کا حساب ماہ محرم الحرام سے شروع ہوتا ہے اور غرہ محرم کو علمائے دین نوروز خیال کرتے ہیں اور تمام کی کیفیت اس سے بیان کرتے ہیں۔ یہ سن ہجری جناب رسولِ خدا



صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ہے۔ نوروز کے مطابق اکثر حالات درست نکلتے ہیں۔ چنانچہ دائرہ یہ ہے۔

۱۔ محرم الحرام۔ برج حمل سے منسوب ہے۔ اس کا طالع آتشی ہے اور نر ہے۔

۲۔ صفر المظفر۔ برج ثور سے منسوب ہے۔ طالع اس کا خاکی اور مادہ ہے۔

۳۔ ربیع الاوّل۔ برج جوزا سے منسوب ہے۔ اس کا طالع بادی ہے اور نر ہے۔

۴۔ ربیع الثانی۔ برج اس کا سرطان ہے۔ طالع اس کا بادی ہے اور نر ہے۔

۵۔ جمادی الاوّل۔ برج سنبلہ سے نسبت ہے طالع اس کا خاکی ہے اور مادہ ہے۔

۶۔ جمادی الثانی۔ برج سنبلہ سے نسبت رکھتا ہے طالع اس کا خاکی ہے اور مادہ ہے۔

۷۔ رجب المرجب۔ برج میزان سے منسوب ہے۔ طالع بادی ہے اور نر ہے۔

۸۔ شعبان المعظم۔ برج اس کا عقرب ہے طالع آبی ہے اور مادہ ہے۔

۹۔ رمضان المبارک۔ برج قوس سے منسوب ہے طالع

آتشی ہے نر ہے۔

۱۰۔ شوال المکرم۔ برج جدی سے نسبت رکھتا ہے طالع اس کا خاکی ہے اور مادہ ہے۔

۱۱۔ ذیقعد۔ برج اس کا حوت ہے۔ طالع آبی ہے اور مادہ ہے۔

لازم ہے کہ برج کی طبیعتوں کے موافق عمل کریں۔ اگر مطلوب کی طبیعت آبی ہے۔ یعنی اُس کا برج اور طالع وغیرہ آبی ہے تو آبی مہینوں میں عمل شروع کرے اور تسخیر کا کام ہے تو بھی آبی آتشی خاکی بادی کا لحاظ کرکے عمل کرے تاکہ کامیابی ہو۔ مگر علاوہ ازیں سعد و نحس تاریخیں بھی ہر بار یہی ہوا کرتی ہیں۔ نحس تاریخوں میں نہ کوئی نیک کام شروع کرنا چاہیے بلکہ کامل پرہیز رکھو۔ ہاں اگر اثنا عمل میں نحس تاریخیں آ جاویں تو کوئی حرج نہیں۔ تمام سال میں چوبیس دن زیادہ منحوس ہیں۔ ان تاریخوں میں اگر کوئی پیدا ہو تو زندہ نہیں رہ سکتا۔ اگر زندہ رہے تو زندگی تلخی سے بسر ہو۔ اگر بیمار ہو جائے تو مشکل سے صحت حاصل ہوتی ہے۔ اگر لڑائی پر جائے گا تو مغلوب ہوگا۔ درخت لگائے گا یا پیداوار کرے گا تو نقصان ہوگا پھل نہیں آگے گا۔ عمارت بنانا شروع کرے گا تو مکمل نہ ہوگی۔ سواری کرے گا تو گر پڑے گا۔ نکاح وعورت



اعمال وغیرہ کے نیک اعمال میں ہرگز کامیابی نہ ہوگی کشتی کا سفر کرے گا تو کشتی کو نقصان ہوگا خود اس کو بھی آفت پہنچے گی۔ بہرحال منحوس تاریخوں میں کوئی ایسا کام نہ کرنا چاہیے۔ ہر ماہ میں منحوس تاریخوں کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

ان پر کاربند ہو کر عمل کریں۔

## منحوس تاریخیں

| | |
|---|---|
| ۱۔ محرم " ۱۱، ۱۴ | ۷۔ رجب المرجب " ۱۳، ۱۵ |
| ۲۔ صفر " ۱، ۳ | ۸۔ شعبان " ۳، ۴ |
| ۳۔ ربیع الاول " ۱۰، ۲ | ۹۔ رمضان المبارک " ۹، ۲۰ |
| ۴۔ ربیع الآخر ۱، ۱۸ | ۱۰۔ شوال المکرم " ۶، ۷ |
| ۵۔ جمادی الاول ۲، ۱۱ | ۱۱۔ ذی قعد " ۳-۵ |
| ۶۔ جمادی الآخر ۲، ۳ | ۱۲۔ ذالحجہ " ۲، ۷ |

## منحوس تاریخوں کو پہچاننے کا قاعدہ

منحوس تاریخیں۔ طالع کے بروج کے موافق ہر ماہ میں لوگوں کے طالع پر ہوتا ہے۔ اس تاریخ میں ہر آدمی اپنے نام کے موافق معلوم کرے اور نیا کام کرنے سے پرہیز کرے۔ ایام

مذکور کی تفصیل یہ ہے ۔

برج طالع حمل کی ۲۹-۲۱-۱۱-۶-۲۰ تاریخیں نحس ہیں

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| برج طالع ثور کی | ۲۸-۲۵-۲۴-۹-۴ | " | " | " |
| برج طالع جوزا کی | ۳۰-۱۸-۱۷-۱۳-۴ | " | " | " |
| برج طالع سرطان کی | ۲۸-۱۸-۱۳-۸-۲ | " | " | " |
| برج طالع اسد کی | ۲۵-۲۱-۱۶-۱۳-۶ | " | " | " |
| برج طالع سنبلہ کی | ۱۷-۱۶-۱۲ | " | " | " |
| برج طالع میزان کی | ۲۸-۲۳-۲۲ | " | " | " |
| برج طالع اقرب کی | ۲۸-۲۴-۱۵-۱۳-۹-۴ | " | " | " |
| برج طالع قوس کی | ۱۳-۹-۴ | " | " | " |
| برج طالع جدی کی | ۲۵-۲۴-۲۲-۱۷ | " | " | " |
| برج طالع دلو کی | ۲۳-۱۷-۱۲-۲ | " | " | " |
| برج طالع حوت کی | ۲۹-۲۴-۱۳ | " | " | " |

## ثابت منقلب اور ذو جسدین مہینے

اگرچہ سعد نحس۔ منقلب اور ذوجسدین کی تفصیل پہلے بتائی جا چکی ہے۔ اگر مبتدی کو اچھی طرح سمجھ نہیں آسکتی اس لئے اس کا پھر بیان کرنا ضروری ہے کیونکہ ان کا ہر



ہر کام میں جاننا ضروری ہے۔ حُب وبغض کشائش رزق اعلیٰ مرتبہ تسخیر وغیرہ کے اعمال اندھا دھند شروع کر دیتے ہیں اور یہ نہیں جانتے کہ کس ماہ میں کونسا کام کرنا چاہئے۔ آخر نقصان اور ناکامی کا منہ دیکھتے ہیں اور عمل کو بدنام کرتے ہیں

معلوم ہونا چاہیئے کہ سال کے بارہ مہینے ہوتے ہیں اور بارہ ہی برج ہیں اور ان کی تین قسمیں ہیں۔ یعنی ثابت منقلب اور ذوجسدین۔ پس اگر عزت و دولت اور مرتبہ کے لیے عمل کرنا ہو تو اُس وقت کرنا چاہیئے جبکہ آفتاب بروج ثابت میں ہو اور ثابت برج چار ہیں۔ منقلب اور ذوجسدین بھی چار ہیں۔ ان کی تفصیل یہ ہے اچھی طرح سے دیکھ لیں۔



## بروج ثابت مطابق ہندی ماہ

ثور۔ جیٹھ۔ اسد۔ بھادوں۔ عقرب۔ مگھر دلو۔ پھاگن
ان میں کشائش رزق زیادتی جاہ و مال کے اعمال کریں۔

## بروج منقلب

حمل بیساکھ۔ سرطان بھادوں میزان۔ کاتک اور جدی مطابق ماگھ کے مہینے کے ہے۔ ان ایام میں مقہوری اعداء اور بغض و اتفاق کے عمل کیے جاتے ہیں۔

## بروج ذوجسدین

جوزا مطابق اساڑھ۔ قوس مطابق پوہ۔ حوت مطابق چیت اور سنبلہ مطابق ماہ اسوج کے ہے ان تینوں میں حُب اور تسخیر کے اعمال کریں۔ خاطر خواہ کامیابی ہوگی۔

## رجال الغیب کی جہالت

رجال الغیب وہ غیب کے لوگ ہیں جو انسان کی ہر حرکت میں اس کے شریک کار رہا کرتے ہیں۔ اِس لئے کام میں مثلاً سفر تجارت نیک کاموں کا آغاز وظائف و تعویذات وغیرہ میں اِن کا خیال ضروری رکھنا چاہیئے۔ اگر یہ لوگ ایسے کاموں میں روبرو آجایئں تو بُرا ہے۔ اِن کے روبرو کوئی کام نہ کرنا چاہیئے۔ اِن کے روبرو کام کرنے سے نتیجہ اُلٹا نکلتا ہے۔ اگر دوستی کے لئے کرے گا تو دشمنی پیدا ہوگی۔ شکار کو جائے تو زخمی ہو۔ بادشاہ کے سامنے جائے تو قہر و غضب سلطانی میں گرفتار ہو۔ پس ان کا مفصل خیال رکھنا اشد ضروری ہے۔ اور ان قواعد کو جن کو مفصل طور پر لکھ دیا گیا ہے۔ تاکہ تحریر کے مطابق عمل کریں۔



ذیل کے شعر میں استادوں نے جملہ جہالت کا اشارہ کردیا ہے۔ ہر حرف ایک سمت سے متعلق ہے چنانچہ شعر یہ ہے۔

کنجع بامش کنجغ بمش     کیجغ یامش کنجع بمش

۱ ۲ ۳ ۴ ۵ ۶ ۷ ۸ ۸ ۹ - ۱۰ ۱۱ ۱۲ ۱۳ ۱۴ ۱۵ ۱۶ ۱۷ ۱۸ ۱۹ ۲۰ ۲۱ ۲۲ ۲۳ ۲۴ ۲۵ ۲۶ ۲۷ ۲۸

۲۹ ۳۰ - اس شعر کا حل یہ ہے کہ ہر حرف کی ایک سے منسوب ہے اور کل آٹھ اطراف ہیں۔ مغرب جنوب شمال مشرق اگنی نیرب بائب السیان۔ اب تفصیل شعر مندرجہ کی اس طرح پر ہے کہ ک اوّل اگنی سے ن نیرت سے ج جنوب سے اور غ غرب سے ب بائب سے ا الیسان سے م مشرق سے اور ش شمال سے اس طور پر اور اِس ترتیب سے اگلے حروف کا حساب کرلیں۔ پہلی تاریخ سے آخر ماہ تک پورا مہینہ انہی تین حروف سے نسبت رکھتا ہے۔ غور سے دیکھیں اور دائرہ چکرہ جوگنی یہ ہے۔ اس پر عمل کریں۔

| | | |
|---|---|---|
| کنجی<br>۱-۹۰-۶۰-۱۴۰ ۲ ت<br>یہ آتش سوار عدار واسطے | ۷ ۱۴۰ ۲۴۰ - ۲۹<br>فیل سوار خواب بند کے واسطے | السیان<br>۶-۲۱-۲۸<br>آخر سوار محبت کے لئے آخر روز |
| جنوب<br>۱۴-۱۱- -۲۶ شہر<br>سوار عداوت کے واسطے | چکر جوگنی | شمال<br>۸-۱۵-۲۳-۱۳ اسپ<br>سوار محبت کے واسطے |
| نیرب<br>۱۵-۱۷-۲۵ سگ<br>سوار محبت کیواسطے | غرب<br>۱۴-۱۲-۱۹-۲۷ محبت<br>اور تسخیر کے واسطے | بائب<br>۵-۱۳-۳۰ تخت سوار<br>برائے علو مراتب |

## پرہیز جلالی ترکِ حیوانات کا بیان

اگر عامل جلالی آیات و عملیات کرے تو لازم ہے کہ وہ ہر قسم کا گوشت مچھلی انڈا شہد اور مشک کا استعمال نہ کرے۔ اونی وریشمی کپڑا چرمی ڈول کا پانی اور ہر اُس چیز سے جو جانور سے پیدا ہوتی ہے۔ مکمل پرہیز کرے۔ جوں تک نہ مارے۔ دانت اور سینگ کے دستہ والے چاقو یا چھری وغیرہ بھی استعمال نہ کرے جوتی اور موزہ تک نہ پہنے۔ دوران عمل میں اپنی حجامت تک نہ کرائے اور نہ ہی ناخن تراشے۔ عورت کے نزدیک بھی نہ جائے بعض عامل مسور کی دال اور پانی کے علاوہ لہسن پیاز اور دیگر بدبودار سبزی مثلاً مولی وغیرہ بھی استعمال سے منع کرتے ہیں۔ دوسرے شخص کے بستر پر نہ سوئے۔ ہر وقت باوضو رہے کسی دوسرے آدمی کے ساتھ بھی نہ لگے۔ اگر طاقت ہو تو روز روزہ رکھے۔ کسی قسم کا میوہ نہ کھائے۔ دودھ لسی وغیرہ بھی استعمال نہ کرے اور نہ کسی قسم کی مٹھائی استعمال کرے۔ تل اور سرسوں کا تیل بھی منع ہے۔ البتہ اگر اپنے سامنے کسی مسلمان تیلی سے نہایت صفائی اور احتیاط کے ساتھ تیل نکلوا لے تو تیل استعمال کر سکتا ہے۔ اور تیل نکلوانے سے پیشتر تلوں یا سرسوں کو جن کا تیل نکلوانا ہے صاف کرکے کسی پانی کے برتن میں ڈال دے۔ جو



دانے اُوپر تیرتے رہیں اِن کو الگ کر دے اور باقی دانوں کا جو ڈوب جائیں تیل نکلوا لے۔ دوران عمل میں اگر کسی کو ساتھی بنانا ہو تو وہ پرہیز متقی اور صالح ہو جس نے کبھی کوئی حرام کام نہ کیا ہو۔ کپڑا وہ پہنے جو سیاہ نہ ہو۔ روز غسل کرے۔ کسی وقت جسم سے خون نہ نکلنے پائے۔ کسی ایسے درخت کا پتہ نہ توڑے کسی قسم کی جاندار سواری نہ کرے۔ بعض عامل بغل اور موئے زیرِ ناف موئے لب اور ناخن تراشنے کی اجازت دیتے ہیں۔

## پرہیز جمالی

مچھلی ہر قسم کا گوشت، سرکہ، پیاز، لہسن ترک کر دے دودھ دہی بھی استعمال نہ کرے، لباس پاک و صاف ہر وقت رکھے۔ باوضو رہے۔ تیل کا استعمال کر سکتا ہے مگر اپنے سامنے نکلوا کر جیسے کہ اُوپر بیان کیا گیا ہے۔ ہلکی غذا استعمال کرے۔ حجامت کرا سکتا ہے۔ سِلا ہوا کپڑا پہنے اور سواری بھی کر سکتا ہے۔

# تسخیر کواکب

اب کواکب کا ذکر کرنا ضروری ہے کیونکہ اِن کی ساعات ہر روز آتی ہیں۔ عمل سے پہلے ان کو تسخیر کرنا ضروری ہے کیونکہ تسخیر کواکب بھی اعمال کی ایک شرط ہے اور بغیر شرائط کے پورا کئے عمل پورا نہیں ہو سکتا۔ عامل کو لازم ہے کہ پہلے ان تمام شرائط کا پابند ہو۔ پھر عملیات کا شوق اختیار کرے۔ تسخیر کواکب کا چلہ اس طرح ہے کہ سات دنوں تک پرہیز جمالی و جلالی کے ساتھ کواکب کے نام معہ مؤکل اور آیات کے بطریق ذیل پڑھے۔ آیات یہ ہیں جمعہ کے دن شروع کرے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط

اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِیۡ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضَ فِیۡ سِتَّةِ اَیَّامٍ ثُمَّ اسۡتَوٰی عَلَی الۡعَرۡشِ یُغۡشِی الَّیۡلَ النَّهَارَ یَطۡلُبُهٗ حَثِیۡثًا وَّالشَّمۡسَ وَالۡقَمَرَ وَالنُّجُوۡمَ مُسَخَّرٰتٍۭ بِاَمۡرِهٖ اَلَا لَهُ الۡخَلۡقُ وَالۡاَمۡرُ تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الۡعٰلَمِیۡنَ ٥ روز جمعہ کے شروع کرے۔ ہر دن روزہ رکھا کرے۔ عمل بعد از نماز عشاء غسل کرکے شروع کرے۔ پہلے دن



یعنی جمعہ کو اوّل ایک سو ایک مرتبہ درود شریف پھر ایک ہزار مرتبہ آیات بالا معہ السلام عَلَیۡكَ یَا زھرہ یَا خطبخ یا امرماٸیل پھر اکیس مرتبہ درود شریف ہفتے کے دن پھر روزہ اور وقت مقررہ سے پہلے ایک سو ایک مرتبہ درود شریف اور پھر ایک ہزار بار آیات بالا معہ السّلام علیك یا زحل یا اوقائیل یا اصبح پھر اکیس مرتبہ درود شریف اتوار کو پھر اوّل اور بدستور درود شریف کے بعد ہزار مرتبہ السّلام علیك یا شمس یا کلینائیل یا طغشب پھر اکیس مرتبہ درود شریف پھر سوموار کو اسی طرح و ترکیب کے ساتھ ہر ایک مندرجہ بالا تعداد میں السلام علیك یا قمر یا لقوائیل یا یا تقدر پھر درود شریف پھر منگل کو اسی طرح السلام علیك یا مریخ یا لنھائیل یا بھمد بدھوار کو السلام علیك یا مشتری یا لجنائیل یا علیم یا کریم۔

اِن ساتوں دنوں میں کواکب کی تسخیر ہو جائے گی۔ روزہ ساتوں دن رکھے۔ عمل ختم کرنے کے بعد کسی چیز پر جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور تمام مؤکلوں کی معہ کواکب نیاز دے بعدازاں جو عمل و دعوت وغیرہ کریگا پورا اثر ظاہر ہوگا۔

## اعمال کی شرائط عداوت

ہلاکتِ دشمن زبان بندی، تباہی و بربادی دشمنی بغض

و نفاق مقابلہ دفع آسیب اور ہر بدی سے تعلق رکھنے والے عمل کو زحل اور مریخ کی ساعات میں کریں کیونکہ ان کے حاکم یہی دونوں ہیں۔ زحل خاک گور ہے نفاق پیدا کرتا ہے۔ مریخ جلاد ہے۔ قتل و تباہی غارت گری، خون ریزی اور جدائی وغیرہ کے لئے ہے۔ ہر قسم کی آفات ارضی و سماوی انہی دونوں سے متعلق ہیں۔ ایسے اعمال کے واسطے پہلے آفتاب کو دیکھے کہ کس برج میں ہے۔ سائل مسئول کے طالع پر نظر کرے۔ بروج دوستی و دشمنی کا لحاظ رکھے اور بخورات مہیا کرے۔ عامل اپنا لباس پاکیزہ اور سیاہ اختیار کرے۔ منہ میں کوئی کڑوی چیز رکھے۔ قمری تاریخ کا بھی لحاظ رکھے۔ زحل و مریخ کے مؤکل کی نیاز و غذا ادا کرے۔ جلالی و جمالی مہینے کا خیال کرے۔ رجال الغیب کی طرف منہ کرے۔ قمر و عقرب ہو تو بہتر ہے۔ پس تمام شرائط پوری کرکے زحل و مریخ کو مسخر کرنے کے بعد عمل استخارہ کرکے ایسے کام کرے کہ تیر بہدف ہوگا۔ اگر ان شرائط کی پابندی نہ کی جائے اور نتیجہ حسب دلخواہ نہ ہونے پر عمل کو بدنام کرنا بے سود ہے۔ بدعامل کی خرابی ہے عمل کی نہیں۔

## محبت و تسخیر کی شرائط

آفتاب ذوجسدین کے بروج میں ہو۔ ساعات اور کواکب



کا قران دوستی کے خانوں میں ہو۔ زحل اور مریخ کا دورہ کسی اچھی طرح کی جگہ پر ہے۔ اگر زہرہ قمر یا عطارد شرف میں ہوں تو اور بھی اچھا ہے۔ آفتاب کی لگن چہر ہو۔ جمعہ بدھ یا جمعرات کا دن ہو تو اچھا ہے منگل اور سنیچر نہ ہو۔ عربی مہینوں کی کوئی تاریخ سعید ہو تو اچھا ہے۔ رجال الغیب سیدھے ہاتھ پر نہ ہو۔ مہینہ جلالی ہو تو اچھا ہے۔ قمر در عقرب ہرگز نہ ہو۔ کواکب اور مؤکلات کی نیاز اور بخورات وغیرہ سب کچھ مہیا کرے۔ عطارد زہرہ اور قمر کی تسخیر کرنے کا عمل پڑھنے استخارہ کرے پورا اثر ہوگا۔ منہ میں کوئی میٹھی چیز رکھے۔ اگر بغیر شرائط کے عمل کرے ناکام رہے گا تو اس کی اپنی غلطی ہوگی عمل کی غلطی نہ ہوگی۔

## علو درجات کشائش رزق اور تسخیر امراء کی شرائط

کشائش رزق۔ علو درجات اور تسخیر امراء و سلاطین کے وظائف اعمال اور نقوش کے واسطے لازم ہے کہ آفتاب کا دورہ دیکھیں کس برج میں ہے۔ اگر برج ثابت میں ہو۔ جلالی مہینہ ہو۔ آفتاب و مشتری اپنے طالع اور جس کو مطیع کرنا ہے اس کے طالع سے پانچویں نویں اور گیارھویں میں ہوں۔ زحل اور مریخ دوستی کے خانوں میں ہوں۔ آفتاب و مشتری شرف میں ہوں۔

لگن پر ساعت مشتری یا شمس میں تاریخ سعد ہو۔ رجال الغیب سامنے نہ ہوں۔ پوشاک پاکیزہ اور جاءِ نماز صندلی رنگ کا ہو اگر لباس کا رنگ بھی یہی ہو تو افضل ہے۔ بخورات اور مؤکلات کی غذا وغیرہ مہیا کرے۔ آفتاب و مشتری کی تسخیر کے عمل پڑھے استخارہ کر کے عمل کرے کامیاب ہوگا۔

طالبوں کے لئے حتی الامکان تشریح کر دی ہے۔ اگر بموجب تحریر کے عمل کریں گے تو محنت برباد نہ ہوگی۔ اگر ان شرائط کے خلاف کیا جائے گا تو نقصان اٹھائیں گے۔ عامل عمل کے جاننے اور اس کے عمل کا محتاج ہے۔ اگر حُب کا عمل زحل یا مریخ کی ساعت میں کریں گے تو بجائے حُب کے عداوت پیدا ہو اگر بغض کا عمل ساعت زہرہ میں اور تسخیر کا عمل ساعت زحل میں کریں تو حُب پیدا ہوگی۔ تسخیر کی بجائے ذلت نصیب ہوگی۔ جو کچھ میں نے لکھ دیا ہے۔ اس میں کسی قسم کی شاگردی کی ضرورت نہیں ہے صرف کتاب کو اپنا اُستاد بنائیں۔

(واللہ اعلم بالصواب علیٰ کل حال)

اُستادوں نے ہر ایک نقش کی زکوٰۃ کے اور بھی کئی طریقے لکھے ہیں وہ سب درست ہیں۔ ہر ایک کا طریق الگ الگ ہے۔ ان نقوش میں جو کچھ خاکسار نے لکھے ہیں۔ عجیب قسم کے خزانے پوشیدہ ہیں اور اُستادوں نے بہت سی ترکیبیں چھپا رکھی ہیں



انہی نقوش کی بدولت خاکسار نے سونا چاندی تیار ہوتے دیکھی ہے۔ جاننا چاہیے کہ آتشی نقوش کا مؤکل عزرائیل ہے۔ بادی کا جبرائیل ہے آبی کا میکائیل ہے اور خاکی کا اسرافیل ہے۔ اسی طرح نقش مربع کے خانے بھی مؤکلوں کے ماتحت ہیں نقش مربع آتشی کی زکوٰۃ کا طریق یہ ہے کہ ترکِ حیوانات لذات اور دوسرے پرہیزوں کے ساتھ نقش چونتیس مرتبہ روزانہ لکھ کر ہوا خاک اور پانی میں ملائے۔ پینسٹھ دن تک اسی طرح زکوٰۃ دے۔ بہتر ہے کہ ساعت زہرہ میں کام شروع کرے اور مناسب بخور بھی سلگایا کرے۔

اِس قدر تشریح کے بعد اب میں چاہتا ہوں کہ بزرگوں سے دستیاب ہوتے ہوئے نقوش بھی نذرِ ناظرین کر دوں اور التماس کر دوں کہ اپنے خاص وقت میں جب وہ یادِ خدا میں محو ہوں تو اِس خاکسار کے حق میں بھی دعائے خیر کریں سب توفیق اللہ ہی کو ہے۔

ان نقوش کو میں بسم اللہ سے شروع کرتا ہوں کیونکہ بسم اللہ کلام الٰہی کا آغاز ہے اور ہر کام کا آغاز اس سے بہتر ہے بسم اللہ کا نقش عجیب نقشوں میں سے ہے۔ اگر باقاعدہ کوئی شخص اِس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے اور باقاعدہ اعداد چالیس دنوں تک اس ترکیب سے عربی نقش ۷۸۶ عدد اور اعدادی

نقش روزانہ باوضو لکھ کر وقت مقررہ پر علی الصبح آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈال دیا کرے تو ایک چلہ کے بعد وہ دونوں نقوش کا عامل ہو جائے گا۔ پھر جس کام کے لئے کرے گا اثر ہو گا۔ خاص مریض کے لئے اگر دونوں نقش لکھ کر پلائے تو مریض فوراً ہی چند دنوں میں تندرست ہووے۔ سفر یا لڑائی کے موقعہ پر دونوں نقش لکھ کر بازو پر باندھے سلامت اور محفوظ رہے۔ جو شخص اس کا عامل ہو گا اُس کو پتہ لگ جائے گا دونوں قسم کے نقش یہ ہیں۔

نقش اعدادی یہ ہے بسم اللہ کے عدد ۷۸۶ ہیں۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۶۳ | ۲۵۸ | ۲۶۵ |
| ۲۶۴ | ۲۶۲ | ۲۶۰ |
| ۲۵۹ | ۲۶۶ | ۲۶۱ |

(عربی نقش صفحہ ۸۵ پر ہے)



عربی نقش یہ ہے

بسم اللہ الرحمن الرحیم ط    بسم اللہ الرحمن الرحیم ط

ب ب ب ب ب    دددددددددد
س س س س    حححححححح
م م م م    مممممم
ااا ااا    ن ن ن
ل ل ل    اااا

بسم
حمٰن    اللہ    حیم
الرّ    الرّ

ل ل ل
ددددددددد
ک ک ک ک ک
ااااا ااااا
حیم حیم حیم حیم حیم حیم حیم
حیم حیم
ل ل ل ل ل ل

## دیگر نقش سورہ یٰسین

دوسرے باب میں اس سورۃ مکرّم و معظم کی تعریف و توصیف میں بہت کچھ لکھ چکا ہوں۔ اب اس باب میں جو نقش سے پڑے ہے اور نقوش کی ابتدا بسم اللہ سے کی گئی ہے اب ہزار جستجو اور کوشش کے بعد سورۃ یٰسین کا نقش

حاصل کر کے بعد راستی کے شائقین علم کی خدمت میں پیش کیا
جاتا ہے۔ اگر تمام یٰسین کی ضرورت ہو اور طوالت مناسب ہو تو
سورۃ ہذا کا نقش لکھے۔ یہ نقش کوزہ میں دریا بند کا مصداق
ہے اس کی تعریف سے زبان قاصر ہے۔ چالیس دنوں تک
دریا کے کنارے پر غسل کر کے نقش ذیل کو پُر کرے اور آٹے
میں شکر ڈال کر گولی بنا کر دریا میں ڈال دے۔ چلہ ختم ہونے
کے دن دودھ چاول کھیر پکا کر مؤکلوں اور نبی کریم صلی اللہ
علیہ و آلہ وسلم کی نیاز دے جس میں سے بھوک کے مطابق کچھ
خود کھائے اور باقی دریا میں پنڈلی تک پانی میں جا کر ڈال
دے۔ عامل نقش ہذا کا ہو جائے گا۔ اس کے بعد جس کام
کے لئے نقش ہذا لکھے گا پورا اثر ہوگا۔

## دریافت چور کے لئے

اس نقش کو لکھ کر کٹورے پر چپکا دے۔ چور کے نام پر
کٹورا گھوم جائے گا۔

## معافی جرم کے لئے

اس نقش کو لکھ کر پاس رکھے اور حاکم کے سامنے چلا
جائے اگر خون کا جرم بھی ہوگا معاف ہو جائے گا۔

## گمشدہ کے لئے

اس نقش کو لکھ کر اپنے سرہانے رکھ کر سو جائے



خواب میں اس کا سارا احوال معلوم ہوگا خواہ پچاس سال سے
اس کی کوئی خبر کیوں نہ ہو مگر نقش کی پشت پر غائب کا نام
معہ اس کی والدہ کے نام کے تحریر کرے۔ اگر اس نقش کو لکھ
بھاری پتھر کے بوجھ کے نیچے دبا دے تو مقصود انجر یا غائب بھاگا
ہوا شخص جہاں بھی ہوگا واپس آئے گا۔

## محبّت کے لئے

اگر شوہر عورت سے یا عورت شوہر سے یا کوئی اور طالب
و مطلوب باہم جُدا ہوں یا ناراض ہوں تو نقش ہذا کو مشک
و زعفران سے لکھ کر عطر و خوشبودار چیز میں جمعرات کے دن
سے کامل طہارت کے ساتھ جلائے اور چراغ کا منہ خانہ
محبوب کی طرف کر دے۔ خدا کے حکم سے تین ہی دن کے
چراغ جلانے سے مطلوب حاضر ہوگا۔

## دشمن کو دوست بنانے کے لئے

یار رنجیدہ کو منانے کے لئے اس نقش کو کھانڈ کے شربت
میں گھول کر اس کو پلا دے۔ فرمانبردار مطیع اور دوست
بن جائے گا۔

## بانجھ عورت کو اولاد کے لئے

چالیس دن تک یہ نقش گلاب اور کیوڑہ میں دھو
کر پلاوے انشاء اللہ اولاد پیدا ہوگی۔

## جادو کے دفعیہ کے لئے

تین دن یہ نقش دھو کر پلاؤ کامل صحت ہوگی۔

## شفائے مریض کے لئے

اس نقش کو روزانہ تازہ پانی میں دھو کر مریض کو پلائے اگر اس کی زندگی باقی ہے تو خدا کے حکم سے مرض فوراً رک جائے گی اور دن بدن تندرست ہو کر چند ہی دنوں میں مرض بالکل جاتا رہے گا۔

## جدائی اور بغض کے واسطے

اس نقش کو دو طریق سے پُر کرے اوّل مریخ کی ساعت میں دشمن کا پہنا ہوا مگر سفید کپڑا لے کر اور جس سے عداوت یا جدائی مقصود ہو۔ اس کا پہنا ہوا کپڑا لے کر دونوں کے کپڑوں پر منگل کے دن یہ نقش لکھے اور ان کی پشت پر البغض والعداوت بین فلاں بن فلاں و فلاں ابنِ فلاں لکھ کر پرانی قبر میں مدفون کے سینے کے برابر دفن کر دے۔ دو نقش اسی طرح کے اور لکھ کر کسی چھوٹے سے چھوٹے کوزے میں بند کر دے مگر ان نقوش کو سرکہ میں سیاہی سے ملا کر لکھے۔ یہ نقش بھی انہیں کے پہنے ہوئے کپڑوں پہ ہوں۔ پھر اس کوزہ پہ روئی ڈال کر بند کرے اور دریا کے کنارے بہاؤ کے رُخ دفن کرو چند ہی دنوں میں ان کے سخت دشمنی اور عداوت پیدا ہوگی۔





## شادی کے لئے

اگر عورت نکاح پر راضی نہ ہو تو تین دفعہ یہ نقش لکھ پشت پر اپنا نام معہ والدہ کے نام کے اور عورت کا نام معہ اس کی ماں کے لکھ کر کھانڈ میں گھول کر عورت کو پلائے۔ انشاءاللہ نکاح پر راضی ہوگی۔

## قوتِ مردمی

اگر کسی کی قوتِ مردمی باندھ دی گئی ہو تو چینی کے برتن پر گلاب و کیوڑہ سے لکھ کر سات مرتبہ سات دن تک متواتر اس کو پلائے تو اس مدت کے اندر پُورا مرد ہو جائے گا۔

## دشمنوں اور حاسدوں کے لئے

اگر دشمنوں اور حاسدوں کی زبان بندی مطلوب ہو تو نقش کو متواتر تین دن لکھ کر اس کو کوئیں میں ڈال دے جہاں سے پانی پیتے ہوں انشاء اللہ وہ لوگ بدگوئی اور حسد اور دشمنی کرنے سے باز رہیں گے۔

## سفر میں جاتے وقت

اگر مسافر سفر میں اس نقش کو لکھ کر اپنی دائیں ران پر باندھ لے اور باوضو رہے تو خواہ وہ کتنا ہی سفر کرے تھکان ہرگز

نہ ہو۔ سفر سے واپس آکر نقش کو ران سے کھول دے۔

## آسیب زدہ کے لئے

آسیب زدہ یا پاگل شخص کو تین دن تک یہ نقش دھوکر پلا دے آسیب دور ہو اور پاگل شخص صحت پائے۔

## حفاظت حمل کے لئے

اگر کسی عورت کا حمل ساقط ہو جاتا ہو تو نقش کمر میں باندھے حمل قائم رہے گا اور تب تک اِس نقش کو نہ کھولے جب تک کہ بچہ پیدا نہ ہو۔

## برائے آسیب

آسیب والے مکان کی دیوار پر یہ نقش لکھ کر لگا دے آسیب بھاگ جائے گا۔

## آسیب

آسیب اگر کسی مکان میں پتھر پھینکتا ہو تو مکان کی چاروں طرف یہ نقش دیوار پر چسپاں کر دے پھر کبھی پتھر یا غلاظت وغیرہ نہ پھینکی جائے گی۔

## دریافت چور کے لئے

یہ نقش لکھ کر سرہانے رکھ کر سو رہے۔ چور کی صورت شکل اور جہاں مال رکھا گیا ہو سب کچھ خواب میں واضح طور پر نظر آجائے گا۔



## سانپ کا ڈسنا

اگر سانپ نے کاٹا ہو تو یہ نقش دھوکر پلاؤ زہر کا اثر فوراً دفعہ ہوگا۔

## زراعت کے لئے

زراعت کی زیادتی اور حفاظت کے لئے یہ نقش کھیت میں دفن کرے۔

## کثرت مال کے لئے

یہ نقش مال میں رکھے۔ مال میں برکت ہوگی اور کم نہ ہوگا یہ نقش اور تراکیب خاکسار کو ایک مرد کامل سے دستیاب ہوئی تھی۔ بخوف طوالت ان کی پوری تعریف کرنے سے پرہیز کیا گیا ہے۔ لازم ہے کہ ہر کام کے لئے نقش لکھتے وقت مؤکلوں کے نام چاروں گوشوں پر ضرور لکھے یا ان کے اسماء کے اعداد نکال کر لکھے کیونکہ یہ مؤکل نقش کے حاکم ہیں۔ بغیر ان کے نقش کا اثر نہ ہوگا۔ مؤکلوں کے اسماء مبارکہ جبرائیل میکائیل اسرافیل عزرائیل ہیں۔ سورۃ موصوف کے جملہ اعداد ۱۲۱۵۶۵۰ ہیں مؤکلوں کے اعداد اِس کے علاوہ ہیں۔ عبادت کلام الٰہی بمنزلہ جسم کے ہے۔ اور حروف کے اعداد بمنزلہ روح کے ہیں جو قلب میں رہتی ہے۔ روح جسم سے زیادہ ذی مرتبہ ہے

نقش یہ ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۴۳۱۱۸ | ۴۳۱۲۵ | ۴۳۱۳۷ | ۴۳۱۳۱ | ۴۳۱۲۴ |
| ۴۳۱۳۲ | ۴۳۱۲۵ | ۴۳۱۲۵ | ۴۳۱۱۹ | ۴۳۱۳۸ |
| ۴۳۱۴۰ | ۴۳۱۳۴ | ۴۳۱۳۴ | ۴۳۱۲۶ | ۴۳۱۲۰ |
| ۴۳۱۲۷ | ۴۳۱۲۱ | ۴۳۱۴۱ | ۴۳۱۴۵ | ۴۳۱۲۹ |
| ۴۳۱۲۶ | ۴۳۱۳۰ | ۴۳۱۲۳ | ۴۳۱۲۲ | ۴۳۱۴۲ |



نوٹ مترجم۔ از روئے قواعد جو نقش یہاں مصنف نے لکھا غلط ہے کیونکہ وہ سورۃ مذکور کے اعداد بیان (۲۱۵۶۵۰) کرتا ہے اور یہاں ہر سطر کا مجموعہ ۲۱۵۶۵۳ حاصل ہوتا ہے۔ اندریں صورت یا تو مصنف اعداد سورہ مذکور کے غلط بیان کئے ہیں یا نقش غلط ہے۔ بہرحال دونوں میں سے ایک ضرور غلط ہے۔ عامل کو لازم ہے کہ وہ عمل کرنے سے پیشتر سورۃ مذکور کے اعداد نکال کر صحت کرے۔ اگر کل اعداد کا مجموعہ ۲۱۵۶۵۳ حاصل ہو تو تب یہ نقش صحیح ہے۔ اگر ۲۱۵۶۵۰ حاصل ہوں۔ جیسے کہ مصنف نے بیان کیا تب یہ نقش غلط ہے۔



# نقش آیۃ الکرسی

مجرب اور آزمودہ ہے۔ آیت ممدوح کا نقش بڑی مشکل سے مہیا ہوا ہے۔ زبان اِس کی تعریف کرنے سے عاجز ہے کیونکہ یہ آیتہ کریمہ زمین و آسمان کی حصار ہے۔ نقش عربی اور اعداد کی تعریف نہیں ہو سکتی۔ بہرحال کسی قدر تحریر کرتا ہوں۔

## اگر عورت کا حمل ساقط ہو جاتا ہے

یا بچہ پیدا ہو کر مر جاتا ہے تو ساعت مشتری میں یہ نقش معظم چاندی کی تختی پر کندہ کرکے بچے کے گلے میں ڈالے بچہ چیچک، ام الصبیان۔ آسیب۔ پیاس اور دیگر ہر قسم کی بیماری سے محفوظ و سلامت رہے گا اور اگر کاغذ پر لکھ کر حاملہ عورت کی کمر سے باندھیں تو حمل ساقط نہ ہوگا۔ اگر دھاگہ لے کر اس پر چالیس مرتبہ آیۃ الکرسی دم کرکے ہر مرتبہ دم کرنے کے بعد ایک گرہ دے۔ اسی طرح چالیس گرہ دے کر وہ گرہ عورت کی کمر سے باندھے تو حمل ساقط نہیں ہوگا اور جب تک اِس دھاگے کو کمر سے نہ کھولا جائے گا بچہ پیدا نہ ہوگا۔

## فتحیابی

کے لئے اگر نقش اعدادی ایک بازو اور نقش عربی دوسرے

بازو پہ باندھ کر لڑائی جھگڑے یا دشمن کے مقابلہ میں جائے تو فتحیاب اور سلامتی سے واپس آئے

## حمل کی سلامتی

اگر عورت یہ نقش کمر سے باندھ کر چھت پر سے بھی چھلانگ لگائے گی تو حمل ساقط نہ ہوگا۔ آٹھ ماہ کا حمل ہونے کے بعد نقش یا گنڈھ کو کھول دے۔ بچہ پیدا ہونے پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کے نام پر نیاز دے اور نقش مذکور بچہ کے گلے میں ڈالے۔ ہر طرح سے بچہ محفوظ رہے گا۔

ہر قسم کی مرض کے دفعیہ کے لئے تین دن تک دھو کر پلائے اور پشت پر فلاں ابنِ فلاں علیٰ حب فلاں ابنِ فلاں لکھ دے تو خدا کے فضل سے دشمن دوست بن جائے گا مطلوب محبت میں دیوانہ ہوگا مجرب ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۵۱۱ | ۳۵۲۱ | ۲۵۲۴ | ۳۵۱۸ |
| ۳۵۲۲ | ۳۵۱۷ | ۳۵۱۲ | ۳۵۲۳ |
| ۳۵۱۰ | ۳۵۱۹ | ۳۵۲۶ | ۳۵۱۳ |
| ۳۵۲۵ | ۳۵۱۴ | ۳۵۱۵ | ۳۵۲۱ |

نقش عددی لکھنے کے بعد اب عربی یا الفاظی تحریر کرتا ہوں عربی نقش میں بھی وہ تمام خصوصیات ہیں جو عددی میں ہیں بلکہ اس سے زیادہ ہیں نقش عددی کا لکھنا سہل ہے جو باطنی مطالب کے کام





آتا ہے مگر عربی نقش کا لکھنا مشکل ہے۔ نقش عربی استعمال کیا جائے تو خطا نہ کرے گا۔ نقش عربی یہ ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اللہ لا الٰہ الا ہو الحی | لا تاخذہ سنۃ | ولا نوم | لہ ما فی السموات | وما فی الارض | من ذا الذی یشفع عندہ الا باذنہ | القیوم | یعلم ما بین ایدیہم |
| القیوم | لا تاخذہ سنۃ | ولا نوم | لہ ما فی السموات | وما فی الارض | من ذا الذی یشفع عندہ الا باذنہ | یعلم ما بین ایدیہم | وما خلفہم ولا یحیطون |
| لا تاخذہ سنۃ | ولا نوم | لہ ما فی السموات | وما فی الارض | من ذا الذی یشفع عندہ الا باذنہ | من ذا الذی یشفع عندہ الا باذنہ | وما خلفہم ولا یحیطون | بشیء من علمہ الا بما شاء |
| ولا نوم | لہ ما فی السموات | وما فی الارض | من ذا الذی یشفع عندہ الا باذنہ | یعلم ما بین ایدیہم | وما خلفہم ولا یحیطون | بشیء من علمہ الا بما شاء | وسع کرسیہ السموات والارض |
| لہ ما فی السموات | وما فی الارض | من ذا الذی یشفع عندہ الا باذنہ | یعلم ما بین ایدیہم | وما خلفہم ولا یحیطون | بشیء من علمہ الا بما شاء | وسع کرسیہ السموات والارض | ولا یؤدہ حفظہما |
| وما فی الارض | من ذا الذی یشفع عندہ الا باذنہ | یعلم ما بین ایدیہم | وما خلفہم ولا یحیطون | بشیء من علمہ الا بما شاء | وسع کرسیہ السموات والارض | ولا یؤدہ حفظہما | وھو العلی |
| من ذا الذی یشفع عندہ الا باذنہ | یعلم ما بین ایدیہم | وما خلفہم ولا یحیطون | بشیء من علمہ الا بما شاء | وسع کرسیہ السموات والارض | وسع کرسیہ السموات والارض | وھو العلی | العظیم |

## دیگر نقش عربی واعدادی قُل ھُوَاللہ

یہ نقوش حضرت اجنبی صاحب ساکن سورت علاقہ بمبئی کے عطا کردہ ہیں۔ میں ان کی تعریف کیا کروں اور فرشتوں کی زبان کہاں سے لاؤں۔ کوئی ایسی تاثیر نہیں جو ان نقوش میں نہ ہو۔

اگر کوئی شخص تپ دق میں مبتلا ہو منہ یا پیٹ سے خون جاری ہو یا کسی قسم کا ورم یا کوئی اور لاعلاج مرض ہو تو قل ھواللہ کا عربی نقش چالیس روز پلائے مرض دفع ہوگا اور مریض یقیناً صحت یاب ہوگا مگر نقش باوضو ہوکر لکھو۔

اگر کوئی شخص مال چرا کر بھاگ گیا ہو اور ہاتھ نہ لگتا ہو تو نقش مذکور کو لکھ کر قرآن کریم میں رکھ دے۔ رات کو خواب میں پورا پتہ معلوم ہو جائے گا کہ چور کون ہے اور مال کہاں رکھا ہے۔

اگر ہرن کی جھلی پر جو اس کے پیٹ کے اندر ہوتی ہے جمعرات کے دن لکھ کر قیدی کے بازو پر باندھ دے تو وہ جلد رہا ہوگا۔

اگر کوئی مدت سے مفقود الخبر ہو تو باوضو مشک وزعفران



سے لکھ کر سر کے نیچے رکھ کر سو جائے تمام حالات معہ صورت کے خواب میں معلوم ہوگا۔

اگر حاملہ کا حمل ساقط ہو جاتا ہے تو یہ نقش لکھ کر کمر میں باندھے فوراً حمل بحال ہوگا اور سب درد وخون کا بہنا بند ہو جائے گا۔

اگر غائب اور مفقود الخبر کو بلانا مطلوب ہے تو نقش لکھ کر دو پتھروں کے درمیان رکھ کر ان کو چولہے پر یا سخت دھوپ میں رکھ دے بے شک وشبہ وہ واپس آجائے گا۔

غرض جس کام کے لئے نقش لکھا جائے گا اثر کرے گا محبت والفت کے لئے تیر بہدف ہے جس ترکیب سے چاہے عمل کرے۔ عربی اور عددی دونوں قسم کے نقوش کا اثر یکساں ہوگا۔ خاکسار کے عمل میں کثرت کے ساتھ یہ نقش آتے رہے ہیں اور بہت ہی سریع التاثیر ہیں۔ ان کی زکوٰۃ ادا کرنے کا طریق یہ ہے کہ آغاز ماہ میں جبکہ قمر زائد النور ہو مبارک ساعت میں چالیس عدد نقش عربی واعدادی لکھ کر آٹے میں گولی بنا کر دریا میں ڈال دیا کرے۔ ایک چلّہ تک کرے۔ ایسے ہی باوضو لکھا کرے اور آخری دن اپنے ہاتھ سے طہارت کامل کے ساتھ دودھ چاول کی کھیر پکا کر فاتحہ دے کر دریا میں ڈال۔ کچھ خود بھی کھائے

عامل ہو جائے گا۔ نقش کو یاد کرے۔ اور نااہل لوگوں کے ہاتھوں سے اِس کو بچائے نقش یہ ہے۔

جبرائیل — میکائیل

| قل ۳ | ھو ۱۱ | اللہ ۶۶ | احد ۱۳ | اللہ ۶۶ | الصمد ۲۵ | لم ۴۰ | یلد ۴۴ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ھو | اللہ | احد | اللہ | الصمد | لم | یلد | ولم ۷۶ |
| اللہ | احد | اللہ | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد ۵۰ |
| احد | اللہ | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم ۷۶ |
| اللہ | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن ۸۰ |
| الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | لہ ۲۵ |
| لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | لہ | کفوًا ۱۰۵ |
| یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | لہ | کفوًا | احد ۱۳ |

اسرافیل — عزرائیل

سورہ مذکورہ کا نقش عددی جو کہ صحت و تندرستی سے مزیّن ہے کل اعداد ۱۰۰۲ میں نقش کو یاد کر لینا چاہیے۔ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴۳ | ۲۵۶ | ۲۵۳ | ۲۵۰ |
| ۲۵۴ | ۲۴۹ | ۲۴۴ | ۲۵۵ |
| ۲۴۸ | ۲۵۱ | ۲۵۸ | ۲۵۵ |
| ۲۵۷ | ۲۴۶ | ۲۴۷ | ۲۵۲ |



# دیگر قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ

کا نقش خاکسار کو ایک بزرگ کامل سے ملا تھا جو کہ مجرب ہے۔ اگر کوئی خواب میں ڈرتا ہو بُرے بُرے خواب دیکھتا ہو کسی گھر میں ڈر معلوم ہوتا ہو تو یہ نقش لکھ کر گلے میں باندھ لے ان سب قسم کے خوف سے نجات حاصل ہوگی۔ جمعرات کے دن لکھ کر قیدی کے بازو پہ باندھے تو رہا ہو جائے گا۔

اگر کوئی وسوسہ شیطانی اور خفقانی میں مُبتلا ہو تو تین دن لکھ کر اور دھو کر اس کو پلا دے نجات ملے گی۔

اگر کثرت احتلام کی شکایت ہو تو اِس نقش کو لکھ کر گلے میں اس طرح ٹکائے کہ نقش دل کے اُوپر رہے ان شاءاللہ محفوظ رہے گا۔

اگر کسی پہ جادو کر دیا گیا ہو یہ نقش گیارہ مرتبہ لکھ کر گیارہ دنوں تک پلائے اور ایک اِس کے بازو پہ باندھ دے بالکل صحت حاصل ہوگی۔

اگر کوئی پاگل ہو تو چالیس دن تک دھو کر پلا دے صحت پائے گا۔ اعداد سورہ مذکورہ کے (۱۰۱۷) ہیں۔

(نقش صفحہ ۱۰۰ پہ ہے)

## نقش قُل اَعُوذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۴ | ۲۵۷ | ۲۶۰ | ۲۴۶ |
| ۲۵۹ | ۲۴۷ | ۲۵۳ | ۲۵۸ |
| ۲۴۸ | ۲۶۲ | ۲۵۵ | ۲۵۲ |
| ۲۵۶ | ۲۵۱ | ۲۴۹ | ۲۶۱ |

# نقش دیگر کلمہ طیبہ

کا جو کہ وجود کے نور سے منور ہے اور تمام اہلِ اسلام کا ایمان ہے۔ اِس نقش کے عمل کی اجازت اِس خاکسار نے ایک بزرگ کے ذریعہ بحالت خواب حاصل کی ہے۔ نقش مذکور کلام الٰہی کا دل ہے جنت کا قفل ہے چنانچہ حدیث شریف میں وارد ہے مَنْ قَالَ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ

پس اس نعمت عظمیٰ کو مسلمانوں کے لئے درج کتاب کرتا ہوں تاکہ فائدہ حاصل کریں اور اس فقیر کو دعائے خیر سے یاد کریں۔ اِس نقش کی میں کیا تعریف کروں۔ اِس کے فضائل ہر چھوٹے بڑے پر واضح ہیں۔ اِس کی لذت صوفیائے کرام کے دلوں میں ہے۔ اللہ تعالیٰ ہی بہتر جانتا ہے وہی اپنے فضل سے اِس کی لذت ہر مسلمان کو نصیب کرے۔ جان کہ کلمہ



طیبہ کے اعداد (۶۲۰) چھ صد بیس ہیں۔ ایک روایت میں ہے کہ جس شخص کے پاس یہ نقش مکرم ہوگا۔ چھ سو بیس فرشتے ہر وقت اِس کی حفاظت اور آرام و آسائش کے لئے اس کے ساتھ رہیں گے۔ روزی فراخ ہوگی ایمان محفوظ رہے گا شیطان اِس پر قابو نہ پا سکے گا۔

اگر مریض کے گلے میں ڈالے اور دھو کر پلائیں تو صحت حاصل ہوگی۔

اگر بازو یا گلے میں پہن کر دشمن کے مقابلہ کو جائے تو فتح پائے گا اور سلامت رہے گا۔

لوگ کہتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی پشت مبارک پر کلمہ طیبہ کی مہر تھی۔ جاننا چاہیے کہ یہی نقش مکرم آپ کی پشت پر تھا جو مہر نبوت کے نام سے موسوم ہے۔

اگر کوئی شخص چالیس روز تک چالیس صد نقش باوضو لکھ کر آٹے میں گولی بنا کر دریا میں ڈال دے بے شک و شبہ خواب میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہوگا اور اس دن اس نقش کا عامل ہو جائے گا۔ پھر ہر مطلب کے لئے چالیس دنوں تک لکھ کر آٹے اور شکر میں گولی بنا کر دریا میں ڈالے مطلب پورا ہوگا۔

دشمن کو تین دن تک یہ نقش دھو کر پلائے بیشک وہ محب جانی بن جائے گا۔

اگر میاں بیوی کے درمیان نا اتفاقی ہو محبت نہ ہو تو دونوں میں سے کوئی ایک نقش اپنے پاس رکھے اور ایک گلاب اور کھانڈ میں دھو کر پلائے اور دستور کے مطابق پشت پر طالب و مطلوب کے معہ ان کی والدہ کے نام کے لکھے خدا کے حکم سے محبت پیدا ہوگی اور اتفاق ہوگا۔

غرض جس معاملہ اور کام کے لئے عمل میں لایا جائے گا پورا اثر ہوگا۔ شک کرنے والا کافر ہو جائے گا۔ میں نے حرفی اور اعدادی دونوں نقش تحریر کر دیئے ہیں دونوں کی خاصیت ایک ہی ہے۔

جبرائیل — میکائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَا | اِلٰهَ | اِلَّا | اللّٰهُ |
| اِلٰهَ | اِلَّا | اللّٰهُ | مُحَمَّدٌ |
| اِلَّا | اللّٰهُ | مُحَمَّدٌ | رَّسُوْلُ |
| اللّٰه | مُحَمَّدٌ | رَّسُوْلُ | اللّٰهِ |

اسرافیل — عزرائیل

جبرائیل — ۷۸۶ — میکائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۷ | ۱۶۱ | ۱۵۸ | ۱۵۴ |
| ۱۵۹ | ۱۵۳ | ۱۴۷ | ۱۶۰ |
| ۱۵۲ | ۱۵۶ | ۱۶۳ | ۱۴۷ |
| ۱۶۲ | ۱۵۰ | ۱۵۱ | ۱۵۷ |

اسرافیل — عزرائیل



## دیگر

یہ نقش جو ساتوں آسمانوں کا حامل ہے نہایت عجیب و غریب ہے اِس کی تعریف کرنے کے لئے فرشتوں کی زبان اور قدرت کی قلم درکار ہے کہ ظاہر کر سکے میری کیا مجال ہے کہ میں اِس کی ذرہ بھر صفت بیان کر سکوں۔ اللہ تعالیٰ کے اسمائے مبارک کے خواص جو اِس نقش میں شامل ہیں اور کلام الٰہی کے حروف قطعات جو اِس نقش مکرم میں ہیں بے شمار انوار و برکات سے پُر ہیں۔ اِس میں کلام الٰہی کی وہ چار آیات بھی شامل ہیں کہ اگر ان آیات میں سے ایک بھی کسی کے پاس ہو اور وہ اِس کی انگوٹھی میں کندہ کر کے اپنے پاس رکھے تو اِس کی برکت سے کبھی محتاج نہ ہو۔ اِس کی کیا تعریف بیان کروں ایک بزرگ فرماتے ہیں کہ اِس نقش کو مشکل کشا کہتے ہیں۔ اِس کا امتحان اس طرح سے کیا جا سکتا ہے کہ اِس کو ایک بکری کے گلے میں باندھ کر اس پر تلوار کی ضرب لگائیں تو مطلق اثر نہ ہوگا۔ اگر کسی قاتل کے بازو پر باندھ دیں تو مدعی یا عدالت اِس کی گناہ معاف کر دے گی۔

اگر مسافر اس کو دائیں ہاتھ میں باندھے اور خواہ کتنا ہی سفر کرے ہرگز نہ تھکے گا۔

روزگار قیدی کے لئے جس ترکیب سے چاہے عامل

عمل کرے تیر بہدف ہوگا۔

پس اے عزیز اس نقش مشکل کشا کو بہت عزیز رکھ۔ اس کی قدر کیمیا اور اکسیر سے بڑھ کر کر۔ اگرچہ اس کتاب میں یہ نقش لکھنا مناسب نہ تھا۔ مگر جب باقی راز کی کتابیں لکھ دی ہیں تو ایک راز کو سینہ میں بخل کے ساتھ رکھنے سے کیا فائدہ چنانچہ اس کو بھی لکھ دیا۔ اگر تو صاحبِ علم و عمل اور با انصاف ہے تو اس کی قدر کرے گا اور نا اہل لوگوں سے اس کو پوشیدہ رکھیگا اس کی زکوٰۃ یہ ہے کہ چالیس دن تک روزہ رکھے شرائط سے

الم ص الر الم کھیعص طٰہٰ

| | | | |
|---|---|---|---|
| یا جامع | | ف ق | حم عسق |
| بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | |
| الرحیم ماشاءاللہ لاقوۃ الا باللہ العلی العظیم | لا الٰہ الا انت سبحانک انی کنت من الظٰلمین | وافوض امری الی اللہ ان اللہ بصیرٌ بالعباد | حسبنا اللہ ونعم الوکیل علی اللہ توکلنا |
| ع٥۷د ۳ | ۲۱ و ۱ | ۹ ۶ ۱۲ | ۲۳ ۳۹ |
| ل ۳۹۳ | ۲۱ ۷۷ ۳ | ل ل ۱۲ | ع ۳۹۶ |
| ۷ ل ۱۳ | ۷۶ ۲۶ | ۶ ۳۹۳ | ۷۷۷ ۳ |
| طس یٰسٓ ص حم عسق ق ن الم | | | |

طٰس طسم یٰس ص کھیعص الر الم المص



مؤکلوں کی نیاز ایک فقیر کو کھلائے پس عامل ہو جائے گا۔

## دیگر

دستِ غیب اور کشائش رزق کے لئے نقش کا عمل اس نقش کی زکوٰۃ معہ اسماء الٰہی مذکور کے اس طرح ادا کرے کہ آغاز ماہ میں طلوع آفتاب سے پہلے چالیس دنوں تک روز چالیس لکھ کر آٹے میں گولیاں بنا دے اور روز دریا میں جا کر ڈال دیا کرے۔ نقش لکھنے سے پہلے روز ۱۸۰ ایک سو اسی بار اس اسماء کو پڑھ لیا کرے۔ اثنائے زکوٰۃ میں ترک حیوانات کرے۔ جب چالیس روز گذر جائیں گے تو عامل ہو جائے گا۔ بعد ازاں ایک نقش لکھ کر اپنی جیب یا روپے کی تھیلی میں رکھ دے یا غلہ وغیرہ میں رکھ دے اور ان اسماء کو ایک سو اسی بار روزانہ پڑھنا اپنا معمول کر لے۔ خدا کے حکم سے اس کی جیب یا روپوں کی تھیلی یا غلے کا ذخیرہ جہاں نقش رکھا گیا ہے کبھی خالی نہ ہوگا۔ جس قدر جی چاہے خرچ کرے۔ ہر روز غیب کی طرف سے آموجود ہوگا۔

اِس اسم کے اعداد ۱۸۷۱ ہیں۔ یہ نقش خاکسار کو پیرزادہ امام بخش صاحب سے اثر دلا میں ملا تھا جو سید اشرف جہانگیر رحمۃ اللہ علیہ کی اولاد میں سے ہیں۔ یعنی آزمودہ عمل ہے۔ مگر زکوٰۃ ادا کئے بغیر یہ عمل ہرگز نہ کرے۔ لکھنے سے پہلے جن اسماء کا ورد کرنا ہے وہ یہ ہیں یا مفتحُ فتحَ بالخیر " اور،

نقش مکرم یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۶۷ | ۷۷۰ | ۴۷۴ | یہ خانہ خالی ہے |
| ۴۷۳ | ۴۶۱ | ۴۶۶ | ۴۷۱ |
| ۴۶۲ | ۴۷۴ | ۴۶۸ | ۴۶۵ |
| ۴۶۹ | ۴۶۴ | ۴۶۳ | ۴۷۵ |

بھاگے ہوئے شخص کے لئے اگرچہ دوسرے باب میں کلام الٰہی کی آیات کے اعمال میں عمل تحریر کئے گئے ہیں اور جو نقش کسی کام کے لئے مخصوص میں لکھے جاتے ہیں۔ اگر کوئی شخص فرار ہو جائے یا کہ رنجیدہ ہو کر چلا جائے تو اِس نقش کو لکھو اور سرخ ریشمی دھاگے سے باندھ کر کسی درخت سے لٹکا دو جب ہوا سے وہ نقش ہلے گا تو بھاگا ہوا شخص واپس آجائیگا عمل مجرب ہے۔ رام پور کے ایک بزرگ نے یہ نقش عطا فرمایا تھا۔ کئی مواقع پر اس کی آزمائش کی گئی ہے۔ جس دن بھاگا ہوا شخص واپس آئے اُس دن اسی درخت کے نیچے جس پر کہ نقش لٹکایا گیا ہو جو کچھ میسّر ہو سکے آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے نام کی نیاز دے۔

نقش مذکور صـ۱۰۷ پر ہے



نقش بھاگے ہوئے کے لئے صـ۱۰۶ کا

| | | |
|---|---|---|
| میکائیل | | جبرائیل |
| | کھیعص لا اِلٰہ اِلّا اللہ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللہ<br>ب آ د ~~<br>۱۱۵ ۱۱۵ ۵ ۱۵ ۱۹ ۱۱۱ | |
| عزرائیل | ۶۱ ۶۱ ۵۱<br>۶۱ ۶۱ ۱۱۱ ۱۱ ۵۶ ۶۱ ۱۱ ۱۱ | اسرائیل |

دیگر۔ حاملہ عورت کے ذیل کا نقش مرزا پیر بیگ صاحب نے عطا فرمایا تھا۔ اگر حمل نہ ہوتا ہو یا خام گر جاتا ہو تو یہ نقش لکھ کر اس کی کمر میں باندھے خدا کے فضل سے عورت صاحب اولاد ہو گی۔ حمل قائم ہو گا اور سلامت رہے گا۔

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۶ | ۹ |
| ۱ | ۲ | ۹ |
| ۱ | ۲ | ۱ |

## دیگر آسیب کے لئے

جس کسی کو آسیب ضرر پہنچاتا ہو تو اس نقش کو پانی میں دھو کر اس کے منہ پر چھینٹیں ماریں۔ انشاءاللہ آسیب فوراً دفع ہوگا۔ فرشتوں کے نام نقش کے چاروں طرف لکھ دیں اور عددی نقش جو دائرے میں لکھا گیا ہے پشت پر لکھیں۔

نقش عددی یہ ہے جو پشت پر لکھا جائے گا اور مریض کے منہ پر چھینٹے مارے




نقش عددی یہ ہے۔

میکائیل — جبرائیل

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ |
| یا حکیم | یا حکیم | یا حکیم | یا حکیم | یا حکیم | یا حکیم |
| یا مطیع | یا مطیع | یا مطیع | یا مطیع | یا مطیع | یا مطیع |
| یا رحیم | یا رحیم | یا رحیم | یا رحیم | یا رحیم | یا رحیم |
| یا رحمٰن | یا رحمٰن | یا رحمٰن | یا رحمٰن | یا رحمٰن | یا رحمٰن |

عزرائیل — اسرافیل



## زبان بندی کے لئے

اگر کوئی حاسد اور بدخواہ ہو تو اس کے لئے اسم الٰہی کا اعداد ایک اُستاد نے نکالے ہیں بہت مجرب ہے اس نقش کو لکھ کر مچھلی کے مُنہ میں رکھ کر اور اِس کے منہ کو سوئی سے سی کر دریا میں ڈال دے خدا کے حکم سے بدخواہ کی زبان بدخواہی بند رہے گی۔ نقش مکرم یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٢٢ | ٣٢ | ٣٢ | ٢٩ |
| ٣٣ | ٢٨ | ٢٣ | ٣٥ |
| ٢٧ | ٣٠ | ٣٨ | ٢٤ |
| ٣٧ | ٢٥ | ٢٦ | ٣١ |

دیگر۔ اسم شافی کا نقش ہے جو مہر خدا بخش صاحب رمال کا قطع کیا ہوا ہے۔ اگر کوئی مریض ہو کوئی مرض ہو مدا لکھ کر اِس کے گلے میں ڈال دیں اور دو چار دن دھو کر بھی پلائیں انشاءاللہ صرف چار ہی دن کے عرصہ میں شفا پائیگا نقش یہ ہے

| ش | ا | ف | ی |
|---|---|---|---|
| ٧٩ | ١١ | ٢٩ | ٢ |
| ٨ | ٧٨ | ٣ | ٣٨ |
| ٤ | ٣١ | ٩ | ٧٧ |

## چیچک کے دفعیہ کے لئے

یہ نقش مجرب ہے اور میر بہادر علی شاہ صاحب کا عطا کیا ہوا ہے۔ چیچک کے موسم میں اگر کسی بچے کے چیچک نکل آئے یا اندیشہ ہو یا چیچک کا تپ لاحق ہوگیا ہو یا ہونے والا ہو تو تین نقش لکھ کر ایک بچہ آدمی کے بازوں میں باندھ دیں دوسرا گھول کر پلائیں اور تیسرا اس کی چارپائی کے سرہانے سے باندھ دیں جس پر وہ سوتا ہو یا مرض کی حالت میں لیٹا کرتا ہو اول تو مرض ہوگا ہی نہیں۔ اگر ہو چکا ہو یا ہو بھی گیا ہو تو کوئی خطرہ نہ ہوگا اور کوئی نقصان نہ پہنچے گا۔ مجرب المجرب ہے کبھی خطا نہ ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| الحمد للہ رب العلمین | یا رحمٰن | یا رحیم | یا کریم |
| یا حنان | یا منان | یا دیان | یا بدھان |
| یا سلطان | یا حیّ | یا قیوم | برحمتک |
| یا ار | حم | الرا | حمین |

## دیگر تسخیر و فتوحات

میر بہادر علی شاہ صاحب ساکن ہانسی ضلع حصار کا عطا کیا ہوا ہے۔ مجرب اور آزمودہ ہے۔ کامل طہارت و پاکیزہ



کے ساتھ مشتری کی ساعت میں مشک و زعفران سے یہ نقش تحریر کر کے روپیہ کی تھیلی میں یا جیب میں یا صندوقچی میں رکھ دے انشاء اللہ ہر روز جتنا جی چاہے نکال کر خرچ کریں۔ اللہ تعالیٰ اتنا ہی اور زیادہ اس میں بھیج دے گا۔ غلہ میں رکھیں تو اللہ کے حکم سے برکت ہوگی غلہ ہرگز ختم نہ ہوگا۔ اگر اپنے بازو پر باندھے تو ہر وقت ہاتھ میں روپیہ و مال و دولت رہے مجرب اور آزمودہ ہے نقش یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۱ | اللہ | ۶ |
| ۱۱ | ۴ | ۴ | ۶ |
| عہ ۱ | ۱۳ | عہ | عہ |
| ۴عہ | ۸ | ۳ | ۱۶ |

## دیگر بغض و حسد کے لئے

اگر کسی دشمن یا بدخواہ کو تباہ و ذلیل کرنا مطلوب ہو تو تین دن متواتر اکیس نقش لکھے اور کی پشت پر دشمن کا نام اور اس کی ماں کا نام تحریر کرے اور سورہ انا اعطینا پڑھتا رہے ہوالابتر کے بعد تین مرتبہ کہے فلاں ہو الابتر، "ھوالابتر" انشاء اللہ تعالیٰ تین ہی دن میں دشمن کے بدن پر آبلے پڑ جائیں گے

اور ہلاک ہوگا۔ اگر اسی طرح تین یوم لکھ کر دوپہر ہی کے وقت
کنارہ دریا پر جا کر پڑھے اور ایک ایک کر کے روز کے روز نقش
دریا میں بہا دیا کرے اور سورہ مذکور بھی بطریق بالا پڑھتا
رہے تو بیشک اِس کا دشمن ہفتہ عشرہ میں تباہ ہوجائے گا
عمل مجرب ہے۔ میر بہادر علی شاہ صاحب کا عطا کیا ہوا ہے
جب مقصد حل ہوجائے تو گھی اور شکر بر حضرت عزرائیل علیہ
السلام کی نیاز دلائے اور اس کو اِسی آگ میں جلائے یا دریا
میں ڈال دے ورنہ اِس کا دل خود عامل کی گردن پر پڑے گا
سوچ سمجھ کر عمل کرے۔ نقش مکرم یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۷ | ۵ | ۲۴ |
| ۱ | ۱۷ | ۶ | ۶ ۶ |
| ۸ | ۱۳ | ۳ | ۹۸ |
| ۱۱ | ۲ | ۱۶ | ۶۷ |

## دیگر

یہ حروفی نقش ہے جو ایک بزرگ کامل سے ملا۔ ان کا
آزمودہ اور مجرب ہے۔ اِس نقش کی نسبت امام جعفر صادق
سے روایت ہے کہ یہ بڑی نعمت ہے۔ حفاظت سے رکھیں اور
عمل میں لایئں۔ عبادت اور مؤکلوں کے نام بھی لکھیں حُب
و بغض تباہی دشمن اور تسخیر عالم کے لئے علیحدہ علیحدہ طریق



سے لکھیں جس کی ترکیب سے مَیں نے لکھا ہے یہ وہ ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| م | ح | م | د | ص | ی | ح | ت |
| ب | م | ح | ی | ح | ص | م | د |
| د | ت | م | ی | م | ص | ح | ح |
| ح | د | ح | ت | ص | ی | م | م |
| م | ح | م | د | ص | ی | ح | ت |

عبارت یہ ہے عزمت علیکم واقسمت علیکم
یا روماتیل وشرماتیل ویا اعجمون اشفعوا فلاں بن
فلاں بحق اسم اعظم المجیبی والصبور القوا حب فلاں بن فلاں
فی قلب فلاں بن فلاں
اگر بغض کے لئے لکھنا ہو۔ البغض فلاں بن فلاں بحق اسم
الاعظم المجیبی والصبور البغض فلاں بن فلاں فی قلب فلاں بن
فلاں اور تسخیر عالم کے لئے یہ عبادت لکھے سخر فی فلاں بن
فلاں فلاں اور علاوہ ازیں تسخیر کے لئے قد شغفہا حبا انا لنرٰها
فی ضلال مبین کے اعداد بھی لکھے۔ مگر ان کے اعداد سے ایک سو
بیس کم کر کے باقی کو چار پر تقسیم کرے اور پہلے خانہ میں
نقش لکھنا شروع کرے اور ہر خانہ میں چار عدد زیادہ

دیگر۔ یہ علامت معشوق کے پہنے ہوئے کپڑے پر جو پرانا ہو لکھ کر تلوں کے تیل میں جلائے مگر چراغ نیا ہو ضرور بالضرور معشوق حاضر ہوگا اور مطیع رہیگا علامت یہ ہے

ہ ہ ہ ہ ول ہ ہ ہ ہ ہ لا و

الحب فلاں بن فلاں

دیگر۔ تپ لرزہ کے لئے اور معمولی تپ کے یہ نقش بہت مجرب ہے۔ تین نقش باندھے اور تیسرا پھر تھوڑی دیر بعد گھولکر پلائے اِس طرح چند دن کرے انشاء اللہ صحت ہوگی۔ نقش یہ ہے مع بسم اللہ کے لکھے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| قلنا یا نار کونی بردا ۷۳۶ | وسلاما علی ابراہیم ۷۰۶ | واراد و بہ کیدا ۲۶۰ | فجعلناھم الاخسرین ۱۲۱۳ |
|---|---|---|---|
| ۲۶۱ | ۲۳۰ | ۲۳۷ | ٤۰۶ |
| ۱۲۲۹ | ۲۶۸ | ۷۶۰۹ | ۷۳۸ |
| ۶۰۸ | ۷۳۹ | ۱۲۲۸ | ۲۷۹ |

اے بھائی مندرجہ بالا نقوش جن کے ساتھ زکوٰۃ کی کوئی شرط نہیں لکھی گئی۔ ان کی بھی زکوٰۃ ہے اور وہ کہ کثرت کے ساتھ لکھا کرے اور درود شریف کثرت سے پڑھا کرے تقویٰ اور طہارت اور نماز روزہ کی پابندی کرے۔ عابد وزاہد لوگوں کو ان نقوش کی زکوٰۃ ادا کرنے کی کوئی ضرورت نہیں ہے مگر عابد اور زاہد ہونا شرط لازم ورنہ اثر نہیں ہوگا



کر کے لکھے اور نقش کے ہمراہ کام میں لائے۔ مثال کے طور پر ان کے اعداد نکالے تو ۲۸۹۳ لکھے۔ اس میں سے ایک سو بیس کم کئے تو ۲۷۷۳ رہ گئے۔ اس کا چوتھا حصہ ۶۹۴ ہوئے جس کو خانہ نمبر ا میں شروع کیا اور اگلے ہر خانہ میں ایک عدد کی بجائے چار عدد زیادہ کرتے گئے اور انکی کسر جو اوپر بچتی ہے وہ خانہ نمبر ۱۳ میں حسبِ قاعدہ جیسے کہ نقش پُر کرینگے۔ بیان میں بتایا گیا ہے۔ زیادہ کیا مترجم اور یہ نقش تیار کیا اور وہ یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۹۳ | ۷۴۶ | ۷۳۳ | ۷۳۱ |
| ۷۳۷ | ۷۱۷ | ۶۹۷ | ۷۴۲ |
| ۷۱۳ | ۷۲۵ | ۷۵۴ | ۷۰۱ |
| ۷۵۰ | ۷۰۵ | ۷۰۹ | ۷۲۹ |

دیگر۔ حُب کے لئے یہ نقش اور فتیلہ اگر کسی کو کسی سے محبت ہو اتوار کے دن یا منگل کے دن اس نقش کو خوشبودار تیل میں جلائے اور چراغ کا رُخ خانہ محبوب کی طرف کردے۔ اللہ تعالیٰ کی طاقت اور مہربانی سے مطلوب عاجز ہوکر فرمانبرداری فلاں بن فلاں علیٰ حُب فلاں بن فلاں کریگا۔ جسطرح سے اعداد اور نقش لکھے گئے ہیں اسی طرح لکھے جو یہ ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ملخ | ھو | ملخ | مسبحہ |
| اصر | ملخ | ملایخ | سمع |
| طاس | سلم | سلم | اسلخ |

ط ۱۱۹۱ ۱۷۹۱ ۹۱۱

ط ۱۶۶۱ ۱۱۱ ۱۱۷۹ ۴۴ ۸۰۰۹۱۹

ص ۱۱۴۵، ۱۹، ۵۷

دیگر۔ اگر کوئی بچہ ہر وقت روتا رہے تو اس کے گلے میں یہ نقش لکھ کر ڈال دے خدا کے فضل سے رونا بند ہو جائیگا بسم اللہ کے اعداد کے نقش لکھنا چاہیئے اور اسی ترکیب سے لکھے جیسے کہ یہاں لکھا گیا ہے۔ اِن نقوش میں ان کی روش کی صحت و تندرستی کا خیال رکھیں۔ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۳ | ۳۴ | ۷ |
| ۳ | ۶۱ | ۳۴ | ۱۸ |
| ۱۲۳ | ۱۷ | ۱۳۴ | ۱۷ |
| ۱۴ | ۹ | ۹ | ۳ |

لاَ یرون فیھا شمسًا ولا زمھریرًا

دیگر۔ ذیل کا نقش ہر مرض کے اور آسیب کے لئے مفید ہے۔ عامل جس ترکیب سے کام میں لائے پورا اثر دکھائیگا شک ہرگز نہ کرے۔ مریض کے لئے خاکسار نے کئی بار اسکو آزمایا حُب کے لئے بھی یہ نقش مکرم بہت مؤثر ہے۔ چنانچہ اسی ترکیب سے لکھے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۲۹ | ۲۶ | ۲۳ |
| ۲۷ | ۲۲ | ۱۷ | ۱۸ |
| ۲۱ | ۲۴ | ۳۱ | ۲۸ |
| ۳۰ | ۲۹ | ۲۱ | ۲۵ |



دیگر۔ عورت کے دروازہ کے لئے یہ نقش نہایت مجرب ہے اگر درد ہو اور بچہ پیدا نہ ہو تو یہ نقش لکھ کر عورت کی بائیں ران سے باندھے۔ خدا چاہے بچہ فوراً پیدا ہوگا۔ بعد وضع حمل نقش فوراً کھول دیں۔ اگر کسی کا پیشاب بند ہو جائے تو یہی نقش بائیں ران سے باندھو پیشاب کھل جائے گا۔ اس کو بڑی حفاظت سے رکھنا چاہیئے۔ نقش یہ ہے۔

| جبرائیلؑ | ۷۸۶ | عزرائیلؑ |
|---|---|---|
| ۸ ح | ا | و ۶ |
| ۳ ج | ۵ ہ | ذ ۷ |
| ۴ د | ۹ ط | ۲ ب |
| میکائیلؑ | | اسرافیلؑ |

دیگر۔ ذیل کی علامت تپ لرزہ کے دفعیہ کے لئے مجرب ہے پیپل کے سات پتے لے کر ہر پتے پر اس علامت کو لکھ کر ان سبکو چپکا دے تو تپ لرزہ سے صحت ہوگی۔ مرگی کے لئے یہی علامت سفید مرغ کے خون سے لکھ کر مریض کے سر پہ باندھے خدا کے حکم سے اِس کی بیماری دفع ہوگی۔ مجرب ہے۔ علامت یہ ہے:

ھحم ھحم ھحم

## دیگر بچہ اور حمل خام کے لئے

اگر کسی عورت کا حمل کچا ہی گر جاتا ہو یا درحقیقت حمل ہوتا ہی نہ ہو تو یہ نقش دو عدد لکھو۔ ایک عورت کی کمر یا گلے میں باندھے اور دوسرا گھول کر پلائے۔ جس طریقہ سے میں نے لکھا ہے اس طرح لکھے نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| جبرائیل | الٰہی بحرمتِ عبدالکریم و نوح کریم | میکائیل |
| الٰہی بحرمت عبدالجلیل ابراہیم گویند | ۱۱۴ ۱۱۲۱ یا محمدؐ — ۱۱ ۴ یا محمدؐ<br>یا حي — یا قیوم<br>یا قائم — یا قائم | الٰہی بحرمت عبدالرشید الرحیم |
| اسرافیل | الٰہی بحرمتِ عبدالرحیم گویند | عزرائیل |

دیگر۔ اگر کسی کا بچہ روتا ہو اور کبھی قرار نہ پکڑتا ہو تو چاہئیے کہ ذیل کا نقش مکرم چار عدد لکھ کر بچے کے گلے میں ڈال دے اور باقی تین عدد نقش دھو کر بچے کو پلائے انشاء اللہ بچہ رونے سے



باز رہے گا اور ساتھ ہی ہر قسم کے آسیب نظر بد اور جادو وغیرہ سے بھی سلامت رہے گا۔ اس نقش مکرم کو مضاعت اجل کہتے ہیں ہزاروں خواص رکھتا ہے۔ جب بچہ پیدا نہ ہو تو یہ نقش موم جامہ کر کے بچہ کے گلے میں ڈال دو۔ جموگہ اور ام الصبیان کے امراض سے بچہ قطعاً محفوظ رہیگا۔ اگر بچہ کے سرہانے اس نقش کو دیوار کے ساتھ چسپاں کر دیا جائے تو ہر آفت سے بچا رہیگا۔ نقش مکرم یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۲۲ | ۱۹ | ۸ |
| ۲۰ | ۷ | ۲ | ۲۱ |
| ۶ | ۱۷ | ۲۴ | ۳ |
| ۲۳ | ۴ | ۵ | ۱۸ |

## دیگر

ذیل کے الفاظ جس طور پر لکھے ہوئے ہیں۔ اس طور پر لکھ کر گلے میں ڈالے۔ کان اور گلے کے ورم کے لئے بہت مؤثر ہیں اگر ذیل کے پتے لکھ کر اس پتے کو ورم کی جگہ پر باندھ دیں تو خدا کے حکم سے ورم بہت تھوڑے عرصہ میں دور ہو جائے گا۔ بارہا مرتبہ کا آزمودہ مجرب عمل ہے۔ وہ یہ ہے۔

| | |
|---|---|
| علق | علق |
| علق | علق |

# دعوت اسم یا بدوح معہ نقش بست

عروج ماہ میں شروع کرکے پانچہزار سینتالیس مرتبہ ہر روز بطریق ذیل پڑھے تو چندی جمعرات کے دن شروع کرے اور چالیس دن تک برابر بلاناغہ پڑھے۔ رات کو بعد نماز عشا پڑھا کرے اور صبح کو بعد نماز فجر چالیس عدد نقش یا بدوح لکھ کر ایک ایک کرکے روز دریا میں ڈالے چلہ ختم ہونے کے بعد عامل ہوگا اس کے بعد پانچ یا دس مرتبہ روز پڑھ لیا کرے تاکہ عمل پر قبضہ رہے اور کچھ نقش بھی لکھ لیا کرے اور کسی دن موقعہ ملنے پر دریا میں ڈال دے۔ آسیب اور فتوحات کے لئے لکھ سکتا ہے۔ بعد ادائے زکوٰۃ پورا اثر دکھائیگا۔ پڑھنے کا اسم یہ ہے اجیب یا جبرائیل بحق یا بدوح اور نقش مکرم یہ ہے جو صبح لکھنا چاہیئے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ ح | ۶ و | ۴ د | ۲ ب |
| ۲ ب | ۴ د | ۶ و | ۸ ح |
| ۶ و | ۸ ح | ۲ ب | ۴ د |
| د ح | ۲ ب | ۸ ح | ۶ و |

**دیگر۔** بست دربست کا نقش بھی مجرب اور آزمودہ ہے اس کو اس ترکیب کے ساتھ میں لانا چاہیئے۔ اکیس دن تک کنارہ



پر بیٹھ کر کامل طہارت اور پاکیزگی کے ساتھ اکیس نقش لکھے بیس نقش کو گولی بنا کر دریا میں ڈال دیا کرے۔ اکیسواں نقش اپنے بازو پر باندھ لے۔ دوسرے دن وقت مقررہ پر وہیں دریا کے کنارے جاکر بازو سے بندھا ہوا نقش کھول کر دریا میں ڈال دے اور نقش لکھتے وقت کچھ خوشبو اپنے پاس رکھ لیا کرے۔ انشاءاللہ ہر کام میں فتحمندی ہوگی اور ضروری کامیابی ہوگی اور اور بہت سا روپیہ ہاتھ آئے گا اور نقش جس مقصد کے لئے لکھا جائے گا پورا اثر دکھائے گا۔ مجرب اور آزمایا ہوا عمل ہے اور وہ یہ ہے۔




**دیگر** نقش حب معہ آیات۔ اگر کوئی شخص کسی امیر یا ظالم کے سامنے جانا چاہے تو یہ آیت مکرم لکھ کر تعویز بنائے اور

اُوپر سیاہی لگا کر چاروں طرف موم لگائے اور منہ میں زبان کی دھار کے نیچے رکھ کر اس کے سامنے چلا جائے۔ خدا کے حکم سے وہ شخص مسخر ہوگا۔ مہربانی کے ساتھ پیش آئے گا اور کلام کریگا اور اِس آیت کے عدد نکال کر نقش مربع پُر کرے اور حسبِ دستور طالب و مطلوب لکھ کر دھو کر مطلوب کو پلائے تو وہ مطیع اور فرمانبردار ہوگا۔ ایک نقش اپنے بازو پر بھی باندھے تو خلقت کے دلوں میں اِس کی محبت ہوگی۔ آیت یہ ہے۔

وَتَمَّتْ كَلِمَتُ رَبِّكَ صِدْقًا وَّعَدْلًا ط لَا مُبَدِّلَ لِكَلِمٰتِهٖ
وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ط

اِس آیت شریف کے اعداد دو ہزار آٹھ سو چھہتّر ۲۸۷۶ ہیں مطابق طریقہ کے اِس کے حصے کر کے اِسکا نقش مربع کیا جو یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۱۸ | ۷۲۲ | ۷۲۵ | ۷۱۱ |
| ۷۲۴ | ۷۱۲ | ۷۱۷ | ۷۲۳ |
| ۷۱۳ | ۷۲۷ | ۷۲۰ | ۷۱۶ |
| ۷۲۱ | ۷۱۵ | ۷۱۴ | ۷۲۶ |

**دیگر۔** شیخ بہاؤالدین آملی سے منقول ہے کہ اگر کوئی شخص آک کے زرد پتے پر یہ طلسم لکھ کر آگ میں ڈالے تو اس کا مطلوب اور فرمانبردار ہو جائے گا۔ طلسم مذکور صفحہ ۱۲۳ پر ہے۔





طلسم صفحہ ۱۲۲ کا

**دیگر۔** اگر کسی کے کوئی اولاد نہ ہوتی ہو تو آیت شریف رَبِّ لَا تَذَرْنِيْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَيْرُ الْوٰرِثِيْنَ ط ایک سو ایک سو مرتبہ لکھ کر روز دریا میں ڈالے اور آٹے میں گولیاں بنا لیا کرے انشاء اللہ اِس کے ہاں فرزند نرینہ پیدا ہوگا۔ آیت مذکور کے بحساب ابجد تین ہزار آٹھ سو پچاس ۳۸۵۰ عدد ہیں۔ جن کا نقش مربع ذیل میں درج ہے۔ اِس طرح سے قاعدہ کے مطابق لکھے۔ مترجم کے خیال میں اِس نقش کی زکوۃ ادا کرنا ضروری ہے بہتر ہے کہ پہلے چالیس دن تک جیسا کہ بتایا گیا ہے روزانہ عمل کر کے زکوۃ ادا کرے اور چلہ ختم ہونے پر حضرت رسول کریمؐ اور حضرت زکریا علیہ السلام کے نام کی نیاز خدا واسطے تقسیم کرنے اور ثواب ان کی ارواح مبارکہ کو بخشنے اور خدا سے دعا کرے۔ بعد ادائے زکوۃ ہر روز چند مرتبہ آیت مذکور کا ورد کر لیا کرے اور چند مرتبہ نقش بھی لکھ چھوڑا کرے۔ جب موقع ملے اِن کو دریا میں ڈال آیا۔

کرے۔ مترجم نقش مکرم یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۲۱ | ۸۱۵ | ۸۱۸ | ۸۱۵ |
| ۸۱۷ | ۸۰۶ | ۸۱۱ | ۸۱۶ |
| ۸۰۷ | ۸۲۰ | ۸۱۳ | ۸۱۰ |
| ۸۱۴ | ۸۰۹ | ۸۰۸ | ۸۲۵ |

دیگر۔ یہ نقش جناب مولانا اسداللہ صاحب کا عطا کردہ ہے۔ یہ مولانا صاحب میرے بیٹے سید محمد حسین جاہ کے استاد تھے۔ مولانا مذکور کو یہ نقش خواب میں کسی بزرگ نے ارشاد فرمایا تھا۔ اِس نقش میں بیشمار نعمت و دولت بھری ہوتی ہے جو کوئی اپنے پاس رکھے گا مالامال ہوگا۔ تسخیر قلوب بھی حاصل ہوگی حفاظت سے رکھیں۔ نقش مکرم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۸ | ۲۱ | ۲۴ | ۱۱ |
| ۲۳ | ۱۲ | ۱۷ | ۲۲ |
| ۱۳ | ۴۶ | ۱۹ | ۱۶ |
| ۲۰ | ۱۵ | ۱۴ | :۰: |

## دیگر

بھاگے ہوئے شخص کے واسطے اِس نقش کو کسی بھاری پتھر کے نیچے رکھ دیں۔ انشاء اللہ بھاگا ہوا شخص فوراً واپس آئیگا



مجرب ہے۔ نقش مکرم و معظم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

دیگر۔ زبان بندی کے لیے۔ دشمن حاسد بدگو آدمی کو اگر اپنے حق میں بُرے کلمات کہنے سے باز رکھنا منظور ہو تو یہ طلسم لکھ کر اپنے بازو پر باندھے حاسد لوگوں کی بدگوئی سے قطعاً خدا کے فضل سے محفوظ رہو گے۔ طلسم مکرم یہ ہے

صــــــــہ

حاد ۶۶۶۶

صہ لاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم

۱۱ ۱۹ ۱۱۷ ۱۹ ۱۱۹ اصلحا

دیگر۔ برائے دردِ سر۔ اگر دردِ سر ہوتی ہو تو یہ طلسم لکھ کر سر پر باندھو انشاءاللہ دردِ سر دفع ہوگا۔ طلسم مکرم یہ ہے۔

۱۳ ۹۱ ۹۱ ۱۱ ط ۱

طلسم

دیگر۔ بھاگے ہوئے آدمی کے واسطے یہ طلسم لکھو اور چرخہ کے ساتھ باندھ کر چرخے کو اُلٹا چلاؤ۔ خدا کے فضل سے بھاگا ہوا آدمی واپس آئے گا۔ مگر چند روز یہ عمل کرو۔ مترجم۔ بھاگا ہوا انشاء اللہ دو تین دنوں کے اندر ہی اندر واپس آجائے گا۔ طلسم مکرم صـ ۱۰۲ پہ ہے۔

**دیگر** - یہ نقش نہایت عجیب وغریب ہے۔ مرزا خانصاحب کا جو کہ حضرت دھومن شاہ کے معتقد خاص تھے۔ آزمودہ نقش ہے، ایک خاص طریق سے انہوں نے عطا فرمایا تھا۔ یہ نقش ایسا ہے کہ نہ دیکھا نہ سُنا ہوگا ہر کام ہر ضرورت اور ہر بیماری کے لئے کام آتا ہے۔ عامل کو اِس کی قدر خود معلوم ہو جائے گی۔ لکھنے کی ضرورت نہیں۔ نقش یہ ہے۔

االکہ ⊏ اصبِ ۱۲۵)

| | | |
|---|---|---|
| ی | عہ | دو |
| ال | ح | ال |
| ی | عہ | ے |

| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ |
|---|---|---|---|
| غمگینانِ | خنجر | تسلیم را | ہر زماں |
| خنجر | تسلیم را | ہر زماں | از غیب |
| تسلیم را | ہر زماں | از غیب | جانی |
| ہر زماں | از غیب | جانی | دیگر است |

**دیگر برائے حُب** - یہ محبت و اُلفت کے لئے ایک کرامت ہے اکثر دوستوں نے اِس کی آزمائش کی کہیں خطا نہیں ہوا اس علامت کو جو کہ نقش کی مانند ہے۔ بالکل صحیح لکھ کر عمل کرے عمل تین طریقوں پر لکھا جاتا ہے۔

طریق اول یہ ہے کہ ایک کاغذ کے ٹکڑے پر لکھ کر اُوپر عطر یا شہد ملے اور پھر فتیلہ بنا کر نئی روئی لپیٹ کر نئے چراغ میں خوشبودار تیل ڈال کر جلائے۔ چراغ کا منہ خانہ محبوب کی طرف کر دے اور روز اِس کے سامنے بیٹھ جائے۔ اسی طور پر



دن اور رات تک چراغ برابر جلتا رہے۔ مطلوب بیقرار ہو کر حاضر ہوگا۔ نقش معظم یہ ہے۔

| |
|---|
| ۱۱ ۱۸ ۱۸ ۵ ۱۱ ۱۸ ۸ |
| ے ۱۱ ۹ ۱۸۴ ۱۱ ☰ |
| ۱۱۱ ۱۹ ۴ ۱۹۱ ۶ ۱۱۱ ۵ ۱ |
| ۷ ۱۱ ۲۱ ۷ ۱ ۶ ۳ ۱۸۸ ے ۱۱ |
| ھ ۹۱ ۷ و ۲۹۱ و ۱ |
| ۱۸ ۷ ۶ ۱۱ ۴ ۱۸۸ |
| ۵۸ الساعت |
| فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں |

طریق دوم

یہ ہے کہ بکری کے شانہ پر اِس کو لکھ کر اور شہد مل دے اور پھر آگ کے نیچے دبا دے اور وقت آگ جلتی رہے مطلوب ہو کر آ جائے گا۔

طریق سوم یہ ہے کہ مٹی کی ایک ایسی ٹھیکری لے کر جس کو مطلق پانی نہ لگا ہو۔ یعنی بالکل کوری ٹھیکری پر لکھ کر آگ میں دفن کر دے۔ مطلوب بیقرار ہو کر حاضر ہوگا۔ عمل افلاطون سے منقول ہے۔

**دیگر** - کسی دوسرے کو محبت میں فریفتہ کرنے کے واسطے یہ نقش لکھ کر ایک کوزہ میں ڈال دے اور اُوپر کسیقدر شکر ڈال کر کوزہ آگ میں دفن کر دے کہ آگ کی گرمی کوزہ کو پہنچتی رہے خدا کے حکم سے مطلوب بیقرار ہو کر حاضر ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۶۵ | ۳۷۹ | ۳۷۵ | ۳۷۲ |
| ۳۷۶ | ۳۷۱ | ۳۶۶ | ۳۷۸ |
| ۳۷۰ | ۳۷۳ | ۳۸۱ | ۳۶۷ |
| ۳۸۰ | ۳۶۸ | ۳۶۹ | ۳۷۴ |

دیگر۔ اگر کوئی شخص اِس نقش مکرم کو اپنے پاس رکھے گا تو انشاء اللہ وبائی امراض اور طاعون وغیرہ سے محفوظ رہیگا اور انہی امراض کے مریضوں کو اگر پانی میں دھوکر پلائے تو بفضلِ خدا مریض صحت یاب ہوگا علاوہ ازیں جس کے پاس یہ نقش ہوگا وہ آسیب اور نظر بد سے بھی محفوظ رہے گا۔ نقش معظم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۷ | ۲ | ۹ |
| ۸ | ۶ | ۴ |
| ۳ | ۱۰ | ۵ |

دیگر۔ بواسیر خونی اور بادی دونوں کے لئے مجرب ہے۔ مرزا محمد باقر صاحب کا عطا کیا ہوا ہے۔ اگر کوئی شخص نقش ہذا کو چاندی میں تعویذ بنا کر باندھے اِس بیماری سے نجات پائے گا اگر چاندی کا تعویذ نہ مل سکے تو چاندی کی تار میں لپیٹ کر باندھے۔ پورا اثر ہوگا نقش مکرم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۹۸ | ۱۹۱ | ۱۹۶ |
| ۱۹۳ | ۱۹۵ | ۱۹۷ |
| ۱۹۴ | ۱۹۹ | ۱۹۲ |

دیگر۔ یہ نقش مکرم بھی بواسیر کے واسطے مجرب المجرب ہے۔ بطریق بالا اپنے پاس جو کوئی اِس نقش کو رکھے گا انشاء اللہ خونی اور بادی دونوں قسم کی بواسیر سے محفوظ رہیگا۔



**برائے امساک** یہ تعویذ بوقت نکلنے آفتاب کے لکھ کر کمر میں باندھے تو نہایت امساک پیدا ہوگا۔ تعویذ یہ ہے۔

اللہ موز تجادات موہ

اع دہ ود ع کلا لا نمانامان

**پریشان خوابوں کے لئے**۔ جس وقت کسی شخص کو پریشان خواب آتے ہوں وہ تعویذ ذیل کو سوتے وقت سینے پر رکھ کر سو جائے پھر پریشان خواب نہیں آئیں گے۔ یا محمدؐ یا محمدؐ یا محمدؐ یا محمدؐ یا محمدؐ یا علیؓ یا علیؓ یا علیؓ یا علیؓ یا علیؑ یا علیؑ یا علیؑ

**برائے تپ**۔ تپ کے لئے یہ تعویذ گلے میں ڈالے بفضلِ خدا صحت ہو جائے گی مجرب ہے۔ تعویذ یہ ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۴ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | [illegible] | ۸ |

**برائے مارگزیدہ**۔ جس شخص کو سانپ نے کاٹا ہو تو اُس شخص کو یہ تعویذ گھول کر پلادے اور ایک گلے میں باندھے آزمودہ ہے۔ تعویذ یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| د | مد | در | د |
| دیا | مط | د | د |
| ک | ۳د | ح | ح |
| ھو | د | ح | ح |

**برائے بیماری اطفال** بچوں کے ہر مرض کے لئے یہ تعویذ لکھ کر اور پانی میں گھول کر پلاوے اور ایک گلے میں باندھے۔ تعویذ یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| [illegible] | ۹ | ۴ |
| ۷ | ۵ | [illegible] |
| ۶ | ۱ | ۸ |

# مجموعہ فالنامہ جات

خاکسار عاصی گنہگار عامل در کامل حضرات کی خدمت اقدس میں التماس کرتا ہے کہ یہ گنجینہ تعویذات و عملیات تصنیف و تالیف کر کے اس نسخہ بے نظیر کو مکمل کیا۔ جس قدر کہ عاملان کامل کے لئے ضروری اور واجب تھا۔ اکثر لوگ فال کے شائق ہوتے ہیں۔ اس خیال سے چند فالنامے بھی شامل کر دیئے ہیں تاکہ علم و عمل کی کوئی باریکی اور نکتہ اس کتاب سے باہر نہ رہ جائے۔



## فالنامہ حضرت غوث اعظم رحمۃ اللہ علیہ کا

یہ فالنامہ اقدس مآب جناب شیخ عبدالقادر صاحب جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کا منسوب ہے۔ بہت مجرب اور صحیح ہے۔ جب کوئی معاملہ مشکل کسی کو پیش آئے اور اس کا انجام نہ سمجھ سکتا ہو تو لازم ہے کہ اوّل پاک وصاف ہو کر خلوص دل سے حضرت غوث پاک کی روح پُر فتوح پر فاتحہ کا ثواب بخشے اور اپنے کام کی نیت کر کے کسی نابالغ بچے کو کہے کہ وہ ذیل کی جدول کے کسی خانہ پر انگلی شہادت کی رکھے۔ اگر وہ راز بچے پر ظاہر کرنے کے قابل نہ ہو تو خود ہی نیک نیتی کے آنکھ بند کر کے مطلب کا دل میں خیال رکھ کر انگلی رکھے۔ جس خانہ میں انگلی پڑے اس کا نمبر دیکھ کر اس نمبر کے



جو کچھ لکھا ہے پڑھ لے انشاء اللہ اس کو اپنے سوال کا خاطر خواہ جواب ملے گا۔ جدول حسب ذیل ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۸ | ۷ | ۶ | ۵ | ۴ | ۳ | ۲ | ۱ |
| ۱۶ | ۱۵ | ۱۴ | ۱۳ | ۱۲ | ۱۱ | ۱۰ | ۹ |
| ۲۴ | ۲۳ | ۲۲ | ۲۱ | ۲۰ | ۱۹ | ۱۸ | ۱۷ |
| ۳۲ | ۳۱ | ۳۰ | ۲۹ | ۲۸ | ۲۷ | ۲۶ | ۲۵ |
| ۴۰ | ۳۹ | ۳۸ | ۳۷ | ۳۶ | ۳۵ | ۳۴ | ۳۳ |
| ۴۸ | ۴۷ | ۴۶ | ۴۵ | ۴۴ | ۴۳ | ۴۲ | ۴۱ |
| ۵۶ | ۵۵ | ۵۴ | ۵۳ | ۵۲ | ۵۱ | ۵۰ | ۴۹ |
| ۶۴ | ۶۳ | ۶۲ | ۶۱ | ۶۰ | ۵۹ | ۵۸ | ۵۷ |
| | | ۷۰ | ۶۹ | ۶۸ | ۶۷ | ۶۶ | ۶۵ |

۱۔ چند دن صبر کر خدا کے حکم سے دل کی مراد پوری ہوگی ابتدا میں بہت فکر و تردّد ہوگا۔ خدا پر بھروسہ رکھ۔

۲۔ فال نیک ہے۔ دل کی مراد پورہ ہوگی۔ انشاء اللہ

۳۔ اس کام سے جس کام کا تو ارادہ رکھتا ہے باز آجا ورنہ شرمندگی اٹھائے گی۔

۴- تیرے دل کی مراد حسبِ دلخواہ طفیل غوث پاک پوری ہوگی ہر طرح سے دِل قوی رکھ۔

۵- مقصد دلی جس طرح تو چاہتا ہے پورا ہوگا۔ خدا کا فضل شامِل حال ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

۶- کام میں خلل واقعہ ہوگا۔ چند دن صبر کر انشاء اللہ انجام اچھا ہوگا۔

۷- تیری دِلی آرزو پوری ہوگی مگر چند یوم صبر کر بیقراری کی ضرورت نہیں انجام نیک ہے۔

۸- تمہاری نیّت نیک اور اچھی ثابت ہوگی فکر مت کرو کہو انشاء اللہ تعالیٰ۔

۹- ہرگز اندیشہ نہ کر۔ دلی مراد پوری ہوگی۔ انشاء اللہ تعالیٰ

۱۰- تمہارا دِلی مقصد جس کے لئے تو پوچھتا ہے۔ خدا کے فضل سے پورا ہوگا۔

۱۱- کام اچھا ہے۔ تسلّی رکھ پورا ہوگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

۱۲- تمہاری مراد چند دنوں میں پوری ہوگی۔ کچھ صبر درکار ہے انجام اچھا ہے۔

۱۳- تمہارے دل کا ارادہ اچھا نہیں ہے۔ اِس سے باز رہو ورنہ شرمندگی کا سامنا ہوگا۔



۱۴- مبارک اور عمدہ فال ہے۔ خدا کے فضل سے تمہارا کام پورا ہوگا۔

۱۵- تمہارے دل کا کام حسبِ مرضی ہوگا۔ دشمن تباہ ہوگا مگر صبر اختیار کرو۔

۱۶- تھوڑی محنت کرنے پر تمہارا کام خداوند کریم بہت اچھا کردے گا۔

۱۷- تیرا مطلب جو کہ تو رکھتا ہے خداوند پورا کرے گا۔

۱۸- یہ کام ہرگز نہ ہوگا اس سے پوری پرہیز کرو۔

۱۹- یہ کام ہرگز نہ ہوگا۔ اور نہ ہی اس کا کرنا اچھا ہے صبر ہر حال میں بہتر ہے۔

۲۰- اِس کام سے پرہیز کر چند دن تک اپنی کوشش کو چھوڑ دے۔

۲۱- بہرحال یہ کام ہوکر رہے گا تسلّی رکھو۔

۲۲- کسی کام کا اندیشہ نہ کر روزی اور رزق درگاہ الٰہی سے پائے گا۔ اچھا نصیب ہے۔

۲۳- کسی قسم کا اندیشہ دل میں نہ کر جو کچھ طلب کرے گا پائے گا انشاء اللہ تعالیٰ۔

۲۴- جو چیز کسی سے مانگے گا خدا کے حکم سے تجھ کو ملے گا انشاء اللہ تعالیٰ۔

۲۵- اس کام کو ہرگز نہ کرو۔ دل میں خیال تک بھی نہ لاؤ ورنہ شرمندگی حاصل ہوگی۔

۲۶- کوشش کرو۔ اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے تیرا کام اچھے طریق پر کرے گا۔

۲۷- تمہاری مراد کبھی پوری نہ ہوگی محنت رائیگان جائیگی۔

۲۸- تمہاری نیت حسب دلخواہ پوری ہوگی۔ انشاء اللہ۔

۲۹- کچھ عرصہ صبر کر۔ تمہارا مقصود خاطرخواہ سرانجام ہوگا۔

۳۰- اگرچہ فال نیک ہے مگر تمہارا خیال درست نہیں صبر کرو۔

۳۱- دشمن اپنی گھات میں ہے تمہاری راہ میں رکاوٹ ڈالیگا اور کام ہرگز نہ ہوگا۔

۳۲- جس قدر جی چاہے جدوجہد سے کام لو۔ ہرگز کام پورا نہ ہوگا پرہیز کر۔

۳۳- خدا پر بھروسہ کر تیرا کام پورا کرے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ

۳۴- فال نیک ہے۔ خاطرخواہ تمہارا کام پورا ہوگا۔ کہو انشاء اللہ تعالیٰ۔

۳۵- اس کام سے پرہیز کر تندرستی اور راستی دونوں نہیں ہیں

۳۶- فال نیک ہے خاطرخواہ تمہارا کام ہوگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

۳۷- تمہارا کام چند آدمیوں سے تعلق رکھتا ہے انشاء اللہ۔



ہو جائے گا۔

۳۸- اپنے اعتقاد کو درست کر۔ اگرچہ فال نیک ہے۔

۳۹- خداوند کریم پر بھروسہ رکھ اور صبر سے کام لے۔

۴۰- تمہارا خاطرخواہ پورا ہوگا۔ کام پورا ہونے پر حضرت غوث پاک کی روح کو فاتحہ کا ثواب بھیج۔

۴۱- دو تین دن صبر کر۔ تمہارا کام اچھا ہے پورا ہوگا۔

۴۲- کام تو پورا ہو جائے گا۔ مگر آئندہ کبھی وسواس سے کام نہ لینا۔

۴۳- تمہارا مطلب نیک ہے۔ کارساز کام کرے گا ہمت کو نہ چھوڑو۔ جدوجہد کئے جا۔

۴۴- کام ہرگز نہ ہوگا۔ اس کام سے باز آجائے تو اچھا ہے

۴۵- اپنے ارادے سے پرہیز کر ورنہ شرمندگی اور ذلت کے واسطے تیار ہو جا۔

۴۶- تمہارے دل کی مراد انشاء اللہ پوری ہوگی۔

۴۷- خاطر جمع اور تسلی رکھ کام ہو جائے گا۔

۴۸- کچھ خرچ کرنے سے تمہارا کام بنے گا۔ ایسے نہیں۔

۴۹- تمہارے دل کی مراد پوری ہو تسلی رکھ۔

۵۰- خداوند کریم کے فضل سے تمہارا کام پورا ہوگا۔

۵۱- چند روز صبر سے کام لے تمہارا کام التوا میں ہے۔

۵۲- تمہارا ارادہ ہرگز پورا نہ ہوگا اور اگر ہو بھی جائے تو
کوئی فائدہ نہیں ترک کرنا بہتر ہے۔

۵۳- کچھ دن صبر کر۔ فال بہت اچھی ہے۔ پریشانی کی کوئی
ضرورت نہیں۔

۵۴- خداوند تعالیٰ کارساز ہے۔ ارادہ تمہارا اچھا ہے کام
بن جائے گا۔

۵۵- فال منع کرتا ہے کام ہرگز نہ ہوگا۔

۵۶- یہ کام ہونے والا نہیں کوشش فضول جائے گی۔

۵۷- محنت و مشقت کی اس قدر ضرورت نہیں۔ کام
یقیناً بن جائے گا۔

۵۸- چند دن صبر کرنے سے کام حسب دلخواہ ہوگا۔

۵۹- فال نیک ہے۔ مقصد پورا ہوگا تسلّی رکھ۔

۶۰- اپنے ارادہ سے باز آجا۔ کام ہرگز نہ ہوگا ورنہ پشیمانی اٹھائے گا۔

۶۱- اگرچہ تمہاری مراد پوری ہوگی۔ مگر بموجب ہدایت فال
کچھ دن سے صبر سے کام لے۔

۶۲- کام اچھا ہے۔ اس کو سرانجام ہونے میں کچھ وقفہ ہے۔
خاطر خواہ تسلی ہوگی۔

۶۳- فال مبارک ہے۔ کام نیک اور اچھا ہے۔ پورا ہوگا
انشاء اللہ تعالیٰ۔



۶۴- کام اچھا نہیں ہے۔ ہرگز مت کرو۔ کوئی فائدہ
نہ ہوگا۔

۶۵- تمہاری مراد پوری ہوگی فال اچھا ہے۔

۶۶- تمہارا مقصد پورا ہوگا یقین رکھ۔

۶۷- کام تو بن جائے گا۔ مگر ذرا صبر سے کام لینا پڑے گا۔
انجام اچھا ہے۔

۶۸- انجام اچھا ہے جو کچھ تو چاہتا ہے حاصل ہوگا۔ فال مبارک ہے۔

۶۹- کسی قسم کا دل میں وسواس ہرگز نہ کر۔ مقصد پورا ہوگا۔
انشاء اللہ تعالیٰ۔

۷۰- اگرچہ تمہارا کام ہو جائے گا۔ لیکن اگر اس کام کو تو
نہ کرے تو تیرے حق میں اچھا ہے۔ خداوند کریم اس کام
کے نہ کرنے پہ خوش ہے۔ اس کا ترک کر دینا بہتر ہے۔

## فالنامہ دیگر قرآنی

پہلے یہ دعا پڑھے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط اَللّٰهُمَّ
اِنِّيْ تَوَكَّلْتُ عَلَيْكَ تَفَاءَلْتُ بِكِتَابِكَ فَارِنِيْ مَا هُوَ الْمَكْتُوْمُ
فِيْ سِرِّكَ الْمَكْنُوْنِ۔ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْحَقُّ اَنْزَلَ عَلَى الْخَلْقِ
بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ط

بعد ازاں دس بار درود شریف پڑھے اور قرآن مجید کھولے۔

اور سات ورق شمار کرکے آٹھویں ورق کی سات سطریں شمار کرلیں۔ ساتویں سطر کا جو پہلے حرف آئے۔ اِس کا جواب اِس فالنامہ میں دیکھ لے۔

الف۔ اگر حرف الف پہلے ہو تو صاحب فال رنج و اندوہ سے آزاد ہو اور خدا کا فضل شامل حال ہو۔

ب۔ ہمیشہ کے لئے نعمت اور خوشی عطا ہو اور جب مقصد برآری ہو تو مساکین کو کھانا کھلائے۔

ت۔ چند دن توبہ استغفار کرے۔ سلامتی اِسی میں ہوگی۔

ث۔ ہمیشہ ناز و نعمت میں رہے۔ غم و اندوہ دُور ہو اور دشمن پر فتح یاب ہو۔

ج۔ صبر کرو اور اس کام کو نہ کرو۔ اگر کوئی شخص غائب ہے تو اُس کی خبر کی جائے۔

ح۔ دوست سے ملاقات ہو۔ فتح و نصرت نصیب ہو۔ ہر کام میں فائدہ ہو۔

خ۔ صدقہ دے جس کام کی نیت ہے۔ اسے نہ کرے اور توبہ استغفار سے کام لے۔

د۔ صاحب دولت ہو۔ بغیر مشورہ کے کام نہ کرو۔

ذ۔ دشمن مغلوب ہوں گے۔

ر۔ کام بخوبی سرانجام ہو مگر صدقہ دینا چاہیے۔



س۔ کام خوش اسلوبی سے سرانجام ہوگا۔ جو نیت سے۔ وہ پوری ہوگی۔

ش۔ دشمن مکر کریں گے صدقہ دینا چاہیے۔

ص۔ صبر کرنا بہتر ہے۔ اِس کام سے توبہ کرو۔ صدقہ دو۔

ض۔ دوستوں و رشتہ داروں سے نفع ہو۔

ط۔ زاہد و متقی ہو۔ دنیا و آخرت میں نیک نام ہو۔

ظ۔ مطلوب حاصل ہو۔

ع۔ خطرہ سے صدقہ دے اور نماز دوحا میں مشغول ہو۔

غ۔ پوشیدہ کام ظاہر ہو

ف۔ پریشانی ہو مگر آخر خوشی ہو۔

ق۔ مقبولِ خلائق ہو اور کام نیک ہو۔

ک۔ خصومت پیدا ہو اور کام میں تردّد میں پڑے۔ صدقہ دینا چاہیے۔

ل۔ نیکی دیکھے اور تمام کام اچھے ہوں۔

م۔ ملازمت سے خالی نہ رہے۔ کچھ رنج و ملال دل میں رہے اگر صدقہ دے تو سب کام درست ہوں۔

ن۔ مرتبہ میں زیادتی ہو۔ کام نیک ہو۔ مطلب دلی پورہ ہو۔

و۔ مشقت سے بے نیاز ہو۔ نعمت اور دولت نصیب ہو

ہ۔ دشمن مغلوب ہو۔

- کام مشوش ہو لیکن بعد ازاں آسان ہو جائے۔ صدقہ دینا چاہیئے تاکہ فائدہ پہنچے۔

ی۔ غائب کی خبر آوے اور سب کام راست ہوں۔

## نسخہ جات کیمیا

جن کا تجربہ کیا گیا ہے۔ بعض درست اور بعض غلط نکلے بوجہ وقوع غلطی کے۔

اکسیر اعظم۔ جس کو اپنے ہاتھ سے تیار کیا تین دفعہ درست ثابت ہوا۔ مگر پھر درست نہ ہوا۔ اگر کوئی شخص ناکام رہے تو ان کی قسمت کا پھیر ہے۔ ایک تولہ آنولہ سار گندھک ایک لوہے کی کڑاہی ایک لوہے کا پیالہ جو کڑاہی کے اوپر بالکل ٹھیک آجائے اور ذرہ بھر فرق نہ رہے۔ اگر کہیں فرق ہو ریتی سے رگڑ کر درست کرے۔ پھر کڑاہی میں گندھک ڈال کر اوپر سے عرق اونٹ کٹارہ اس قدر ڈالے کہ گندھک ڈھک جائے اور لوہے کے پیالے کو سرپوش بنا کر ڈھک دیں اور لوہار سے اس کے گرداگرد قلعی لگوا دیں تاکہ کسی طرف سے ہوا نہ نکل سکے۔ نہ داخل ہو سکے۔ پھر نیچے ہلکی ہلکی آگ دے اور خود باوضو رہے نجس کا سایہ تک اوپر نہ پڑے۔ جب معلوم ہو کہ عرق جل چکا ہوگا تو اتار کر پیالے کو کڑاہی پر سے جدا کرے۔ اگر قسمت درست ہے۔



تو کڑاہی میں تیل کی طرح گندھک ہو گیا ہوگا۔ جس کا رنگ کبوتر کے رنگ کی مانند ہوگا سنبھال کر رکھے اور سو تولہ تانبے کے ٹکڑے پر ایک تولہ تیل ڈال دیگا اور گرم کریگا سونا بن جائے گا۔ ایک دفعہ اکسیر تیار نہ ہونے پر ہمت نہ ہارے بلکہ دو چار بار کرے اگر قسمت ہے تو بن جائے گا۔

۲۔ یہ نسخہ۔ میرے تجربہ میں آچکا ہے اور درست ہے۔ جنگلی جیگا دڑ جو رات کو پھلدار درختوں پر آتا ہے لے کر اس کے منہ ایک تولہ پارہ بھر کر منہ کو مضبوطی کے ساتھ سی دے اور بند کر دے اور اس کی بیٹ کے سوراخ کو بھی بند کر کے گل حکمت کرے اور پانچ سیر جنگلی سرکنڈے کی آگ دیدے۔ صبح اس کو نکال کر دیکھے تو وہ اکسیر ہوا ہوگا۔ تانبا پگھلا کر مناسب وزن میں اکسیر ڈال دے سونا بن جائے گا۔ مجرب ہے۔

۳۔ جو کچھ میں نے دیکھا معتبر آدمیوں سے وہ سب کچھ لکھ دیتا ہوں تاکہ دوستوں کے کام آئے۔ ایک سانپ سفید رنگ مکمل مار کر خشک کرلے۔ ضرورت کے وقت دو تولہ تانبا پگھلا کر ایک سرخ یعنی رتی کے برابر وہی خشک سانپ اس پر ڈال دے فوراً اور یقیناً سونا بن جائے گا۔ نسخہ بہت مفید اور دلچسپ و عجیب ہے۔ جس شخص نے اس کو تجربہ کر کے درست پایا اس نے مجھ سے بیان کیا ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں مگر سفید سانپ

کا ملنا بہت دشوار ہے۔

۴۔ دوستوں کا آزمودہ ہے بہت پاکیزہ اور صاف ہے۔

طوطیا ایک ماشہ۔ نوشادر ایک ماشہ شبِ یمانی ایک ماشہ نمک ایک ماشہ چاروں کو باریک کو باریک پیس کر رکھ لے۔ اور ایک تولہ پارہ لے کر مٹی کے برتن میں ڈال دے اور اُوپر سے پانی ڈال دے کہ پارہ چھپ جائے۔ اور تھوڑا تھوڑا مذکورہ بالا ہر چہار ادویہ کا سفید چھڑک چھڑک کر ہلاتا رہے۔ پارہ کی گولی بن جائے گی۔ اور کام آئے گی۔

**۵ نسخہ**۔ اکسیر مجرب ہے اور ایک استاد کامل سے ملا تھا۔ ایک درخت جو بال ہر یار کے نام سے موسوم ہے پتے اس کے کاسنی کے پتوں کے برابر یا تماکو کے چھوٹے پتوں کے برابر ہوتے ہیں۔ اس پتے کے نیچے سفید مخمل کی طرح بال ہوتے ہیں۔ ماہ بھادوں میں ترائی میں پیدا ہوتا ہے۔ زمیندار لوگ خشک کرکے کالی مرچ ملا کر تپ لرزہ کے دفعیہ کے لئے استعمال کرتے ہیں۔ چراگاہ میں گائے بیل اس کو کھاتے ہیں۔ اگر خوش قسمتی سے ہاتھ آ جائے تو بے انتہا مالدار ہو جائے۔ درخت مذکورہ کے پتوں کو باریک کر کے گلدا ستیار کرے۔ اس میں نانک شاہی پیسہ رکھ کر بند کر دے اور ایک برتن میں ڈالکر گل حکمت کرے اور جنگلی سرکنڈے کی آگ دے۔ آگ پندرہ سرکنڈے کی دیوے پیسہ جلکر خاک ہو جائیگا



وہی خاک اکسیر مطلق ہے۔ ضرورت کے وقت تانبا پگھلا جب چرخ آئے تو مکھی کے سر کے برابر وہی خاک ڈالدو چاندی بن جائیگی۔

**تعویذاتِ جہانگیری۔** اسے معجزہ سمجھو یا کرامت تصور کرو جو کام ناممکنات میں شمار کیا جاتا ہے۔ اس کتاب میں دیئے گئے تعویذات پر عمل کرنے سے ہر مشکل آسان اور ہر آرزو میں کامیابی نصیب ہوگی عامل کامل نے ہر تعویذات کی عام اجازت دے رکھی ہے کسی چلہ وغیرہ کی ضرورت نہیں۔ یہی وہ کتاب ہے جس میں دیئے گئے تعویذات عامل لوگ ضرورتمند اصحاب کو ہر مشکل میں کامیابی کے لئے نقل کر کے دیتے ہیں لاجواب تحفہ ہے۔ قیمت پانچ روپے

**طلسماتِ جہانگیری۔** اس کتاب میں درج شدہ طریقہ سے اپنا موکل بڑی آسانی سے قابو میں کر سکتے ہیں۔ نیز مسمریزم ہپناٹزم جادو کرنے اور اس سے بچنے کے طریقے درج ہیں۔ کامیابی آپ کے قدم چومنے کو تیار رہے گی۔ کسی وظیفہ یا چلہ کرنے کی کوئی خاص ضرورت نہیں۔ تھوڑی سی محنت سے آپ کو کامیابی حاصل ہوگی۔

قیمت پانچ روپے

**رمل جہانگیری۔** علم رمل کا انسانی زندگی سے گہرا تعلق ہے کیونکہ یہ علم ستارہ کی گردش اور انکی حرکات سکنات پر مشتمل ہے۔ انسان کی زندگی کے حال اور مستقبل میں گزرنے والے تمام حالات اور ان کے تغیر و تبدیل میں ستاروں کی گردش کے اثرات علم رمل کی مکمل اور بہترین کتاب ہے۔

قیمت پانچ روپے

**پائپ فٹنگ** ہر قسم کے سینٹری کے سامان

ہر قسم کے پائپ وغیرہ کی فٹنگ سیکھنے کے

لئے بہترین کتاب ہے۔ قیمت صرف ۱۲/- روپے

**آٹو الیکٹریشن** ہر قسم کی کاروں موٹروں وغیرہ کے

ڈائنمو، بیٹری لائٹنگ وغیرہ تاروں

کی فٹنگ وائرنگ پر مکمل اور جامع کتاب ہے۔ قیمت ۱۲/- روپے

**ہینڈ بک برائے الیکٹرک وائرنگ** بجلی کی وائرنگ کے

موضوع پر چھپنے والی

تمام اردو کتب میں سب سے بہترین و نایاب کتاب ہے۔ جس کے

پڑھنے پر وائرنگ کا کام کرتے ہوئے آپ تشنہ رہ جائیں گے۔ قیمت ۱۵/- روپے

**عملی ٹرانسفارمر** جدید ترین ٹرانسفارمرز کی مختلف اقسام و استعمال پر

مختصر مگر نہایت کارآمد کتاب ہے۔ قیمت ۱۰/- روپے

**مکمل جوڈو** تقریباً آٹھ صد تصاویر آف سیٹ پیپر چھپائی

دیدہ زیب ہے دو رنگوں کی چھپائی ہے۔ یہ کتاب جوڈو کے فن پر قابل ستائش ہے۔ قیمت ۲۰/- روپے

جہانگیر بک ڈپو۔ اردو بازار لاہور پاکستان